۱ اَللّٰهُمَّ[1] اهْدِنِیْ فِیْمَنْ هَدَیْتَ وَعَافِنِیْ فِیْمَنْ عَافَیْتَ

اے اللہ جن کو تو نے راہِ راست پر لگایا ہے ان کے ساتھ مجھے بھی راہِ راست پر لگا دے اور جن کو تو نے عافیت نصیب فرمائی ان کے ساتھ

وَتَوَلَّنِیْ فِیْمَنْ تَوَلَّیْتَ وَبَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَعْطَیْتَ

مجھے بھی عافیت نصیب فرما اور جن کا تو کارساز بنا ان کے ساتھ میرا بھی کارساز بن جا اور جو نعمتیں تو نے مجھ کو عطا فرمائیں ان میں برکت دے

وَقِنِیْ شَرَّ مَا قَضَیْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِیْ وَلَا یُقْضٰی

اور جو فیصلہ تو فرما چکا اس کے شر سے مجھے بچا لے (کہ میں اس پر راضی نہ ہوں اور بے صبری کروں) کیونکہ تو ہی فیصلہ فرماتا ہے تیرے

عَلَیْكَ اِنَّهٗ لَا یَذِلُّ مَنْ وَّالَیْتَ وَلَا یَعِزُّ مَنْ عَادَیْتَ

خلاف کوئی فیصلہ کرنے والا نہیں جس کا تو کارساز ہو وہ ذلیل نہیں ہو سکتا اور جس کا تو دشمن ہو وہ عزت نہیں پا سکتا

تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ نَسْتَغْفِرُكَ وَنَتُوْبُ

اے رب ہمارے تو برکت والا ہے اور بلند و برتر ہے ہم تجھ سے معافی مانگتے ہیں اور تجھ ہی سے توبہ کرتے ہیں

اِلَیْكَ وَصَلَّی[2] اللّٰهُ عَلَی النَّبِیِّ۔

اللہ تعالیٰ کی طرف سے "صلوٰۃ" ہو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر

۲ اَللّٰهُمَّ[3] اغْفِرْ لِیْ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ

اے اللہ مجھے بخش دے اور سب ایمان والے مسلمان مردوں اور ایمان والی مسلمان عورتوں کو بخش دے

وَالْمُسْلِمَاتِ وَاَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَاَصْلِحْ ذَاتَ

اور ان کے دلوں میں الفت و محبت ڈال دے اور ان کے آپس کے معاملات

[1] ذکرہ ابن الجزری فی قنوت الوتر من "الحصن" وعزاہ الی الاربعۃ وابن حبان و "مستدرک" الحاکم" و "مصنف" ابن ابی شیبۃ (ص ۷۳)

[2] ذکرہ ابن الجزری فی قنوت الوتر من "الحصن" وعزاہ الی النسائی (ص ۷۳)

[3] ذکرہ ابن الجزری فی القنوت من "الحصن" وعزاہ الی "السنن الکبیر" للبیہقی (ص ۷۴) وکذلک السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی البیہقی عن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ موقوفاً کذا فی "منتخب کنز العمال" (ج ۳ - ص ۱۶۹)

بَيْنِهِمْ وَانْصُرْهُمْ عَلَى عَدُوِّكَ وَعَدُوِّهِمْ اَللّٰهُمَّ الْعَنِ

درست فرما دے اور ان کی مدد فرما اپنے اور ان کے دشمنوں کے مقابلہ میں اے اللہ ان کافروں پر

الْكَفَرَةَ الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِكَ وَيُكَذِّبُوْنَ

لعنت فرما جو تیری راہ سے لوگوں کو روکتے ہیں اور تیرے رسولوں کو جھٹلاتے ہیں

رُسُلَكَ وَيُقَاتِلُوْنَ اَوْلِيَاءَكَ اَللّٰهُمَّ خَالِفْ بَيْنَ كَلِمَتِهِمْ

اور تیرے نیک بندوں سے جنگ کرتے ہیں اے اللہ ان کے منصوبوں میں تو اختلاف ڈالدے

وَزَلْزِلْ اَقْدَامَهُمْ وَاَنْزِلْ بِهِمْ بَاْسَكَ الَّذِيْ لَا تَرُدُّهٗ

اور ان کے قدم ڈگمگا دے اور ان پر اپنا وہ عذاب نازل فرما جس کو تو مجرموں سے

عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ ۝

معاف نہیں فرماتا۔

۳ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ وَ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔ اے اللہ ہم تجھ سے ہی مدد مانگتے ہیں اور

نَسْتَغْفِرُكَ وَنَسْتَهْدِيْكَ وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتُوْبُ اِلَيْكَ

تجھ سے ہی بخشش کے طلبگار ہیں اور تجھ سے ہی ہدایت کے طالب ہیں اور تجھ پر ایمان رکھتے ہیں اور تیری ہی طرف

وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْكَ وَنُثْنِيْ عَلَيْكَ الْخَيْرَ وَنَشْكُرُكَ وَلَا

جھکتے ہیں اور تیری ہی ذات پر بھروسہ کرتے ہیں اور تمام نعمتوں پر تیری ہی تعریف کرتے ہیں اور تیرے شکر گذار ہیں اور تیری

نَكْفُرُكَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ اَللّٰهُمَّ اِيَّاكَ

ناشکری نہیں کرتے اور ہم بے تعلق ہوتے ہیں اور چھوڑتے ہیں اس کو جو تیرا نافرمان ہو۔ اے اللہ! ہم تیری ہی

نَعْبُدُ وَلَكَ نُصَلِّيْ وَنَسْجُدُ وَاِلَيْكَ نَسْعٰى وَنَحْفِدُ وَ

بندگی کرتے ہیں اور خالص تیرے لئے نماز پڑھتے ہیں اور تجھ کو ہی سجدہ کرتے ہیں اور تیری ہی طرف دوڑتے ہیں اور مستعد ہیں

ملـه قد اطنب الحافظ السيوطي في بيان الفاظه وتخريجه في خاتمة كتابه الدر المنثور في التفسير بالماثور، وليس فيهما "ونستهديك ونتوب اليك ونتوكل عليك ونشكرك" وكلمة "نستهديك" ليست في النسخة القديمة المطبوعة بالمطبع النظامي، واورده ابن الجزري ايضا في القنوت من الحصن وعزاه الى "السنن الكبير" للبيهقي وابن السني و"مصنف" ابن ابي شيبة موقوفا (ص ۹۲) وليس فيه ايضا "ونتوب اليك ونتوكل عليك ونشكرك" وانما وقع "نشكرك" في "شرح معاني الآثار" للطحاوي (ج ۱ ص ۱۴۷) و"نستهديك" في "عمل اليوم والليلة" للسيوطي (ص ۳۰) وهو مقتضب من كتابيه "منهاج السنة" و"الكلم الطيب"

نَرْجُوْ رَحْمَتَكَ وَنَخْشٰى عَذَابَكَ الْجِدَّ اِنَّ عَذَابَكَ الْجِدَّ

اور ہم تیری رحمت کے امیدوار ہیں اور تیرے عذاب سے ڈرتے ہیں کیونکہ تیرا سخت عذاب

بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ ۝

کافروں کو ہو کر رہے گا۔

۴ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ

اے اللہ میں تیری (صفات جلالیہ سے تیری ہی جمالی صفات کی پناہ لیتا ہوں) اور تیری رضامندی کی تیرے غصہ سے پناہ لیتا ہوں

مِنْ عُقُوْبَتِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ لَآ اُحْصِىْ ثَنَآءً عَلَيْكَ

اور تیری معافی کی تیرے عذاب سے پناہ لیتا ہوں (غرضکہ) تجھ سے تیری ذات ہی کی پناہ لیتا ہوں، میں تیری پوری تعریف

اَنْتَ كَمَآ اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ۔

نہیں کر سکتا بس تو ایسا ہی ہے جیسا خود تو نے اپنی تعریف فرمائی۔

۵ اَللّٰهُمَّ رَبَّ جِبْرَئِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ وَمُحَمَّدٍ

اے رب جبرئیل و میکائیل و اسرافیل اور محمد

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ النَّارِ۔

صلی اللہ علیہ وسلم کے میں تجھ سے عذاب دوزخ سے پناہ کا طالب ہوں۔

۶ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اَضِلَّ اَوْ اُضَلَّ اَوْ اَزِلَّ اَوْ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں کہ میں کسی کو بہکاؤں یا مجھ کو کوئی بہکائے یا میں خود لغزش کھاؤں یا کسی دوسرے کو

اُزَلَّ اَوْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ اَوْ اَجْهَلَ اَوْ يُجْهَلَ عَلَىَّ۔

لغزش دوں، خود کسی پر ظلم کروں یا مجھ پر کوئی ظلم کرے اور خود کسی کے ساتھ نادانی کی بات کروں یا کوئی دوسرا میرے ساتھ کرے

۷ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِىْ قَلْبِىْ نُوْرًا وَّفِىْ بَصَرِىْ نُوْرًا وَّفِىْ سَمْعِىْ

اے اللہ میرے دل میں نور ڈال دے میری آنکھوں اور کان میں نور ڈال دے

؎۱ ذکرہ ابن الجزری فی قنوت الوتر من "الحصن" وعزاہ الی الاربعۃ والطبرانی فی "الاوسط" وابن ابی شیبۃ (ص ۷۵) وفی دعاء السجود ایضاً وعزاہ الی مسلم والاربعۃ (ص ۸۸ و ۸۹)

؎۲ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء رکعتی الفجر من "الحصن" وعزاہ الی "مستدرک" الحاکم وابن السنی ولفظہ ویقول وھو جالس اللھم رب جبرئیل۔ الحدیث۔ وفی آخرہ ثلاث مرات (ص ۷۵)

؎۳ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج من البیت من "الحصن" وعزاہ الی ابی داود وابن ماجہ ولفظہ ما خرج صلی اللہ علیہ وسلم من بیتی قط الا رفع طرفہ الی السماء فقال اللھم انی اعوذبک۔ الحدیث (ص ۷۶)

؎۴ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج الی الصلاۃ من "الحصن" وعزاہ الی البخاری ومسلم وابی داود والنسائی وابن ماجہ (ص ۷۶ و ۷۷)

نُوْرًا وَّعَنْ یَمِیْنِیْ نُوْرًا وَّعَنْ شِمَالِیْ نُوْرًا وَّمِنْ خَلْفِیْ نُوْرًا

میرے دائیں میرے بائیں میرے پیچھے

وَّمِنْ اَمَامِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ مِنْ فَوْقِیْ نُوْرًا وَّمِنْ تَحْتِیْ نُوْرًا

اور میرے آگے نور عطا فرما اور میرے اوپر سے اور میرے نیچے سے (ہر سمت سے) نور ہی نور کر دے

اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ لِّیْ نُوْرًا وَّفِیْ عَصَبِیْ نُوْرًا وَّ

اے اللہ مجھے نور عطا فرما اور میرے لئے نور کر دے اور میرے پٹھوں میں نور پیدا فرما دے

فِیْ لَحْمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ دَمِیْ نُوْرًا وَّفِیْ شَعْرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ بَشَرِیْ

میرے گوشت میں نور میرے خون میں نور میرے بالوں میں نور میری کھال میں نور

نُوْرًا وَّفِیْ لِسَانِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِیْ نَفْسِیْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِیْ

میری زبان میں نور اور میری جان میں نور بخش دے اور مجھ کو نور عظیم عطا کر دے

نُوْرًا وَّاجْعَلْنِیْ نُوْرًا۔

(بس) از سرتا پا نور ہی نور بنا دے۔

۸ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لَنَا اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَسَهِّلْ لَنَا اَبْوَابَ رِزْقِكَ۔

اے اللہ ہمارے لئے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے اور اپنے (مقدر کردہ) رزق کے دروازوں (تک رسائی) آسان فرما دے۔

۹ اَللّٰهُمَّ اعْصِمْنِیْ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

اے اللہ مجھے شیطان مردود سے بچا لے۔

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج الی الصلاۃ من الحصن وعزاہ الی مسلم و ابی داود والنسائی (ص ۷۷)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج الی الصلاۃ من الحصن وعزاہ الی البخاری و مسلم وابی داود والنسائی وابن ماجہ (ص ۷۷)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج الی الصلاۃ وعزاہ الی الخمسۃ الا الترمذی (ص ۷۷)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج الی الصلاۃ وعزاہ الی مسلم (ص ۷۷)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج الی الصلاۃ وعزاہ الی مستدرک الحاکم والنسائی (ص ۷۷)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء دخول المسجد من الحصن وعزاہ الی ابن ماجہ وابی عوانۃ (ص ۷۸)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الخروج من المسجد من الحصن وعزاہ الی النسائی وابن ماجہ وابن حبان والحاکم وابن السنی. وانما وقع الرجیم فی روایۃ ابن ماجہ فقط (ص ۷۸)

۱۰ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِیْ لِاَحْسَنِ الْاَخْلَاقِ لَا یَهْدِیْ لِاَحْسَنِهَا

اے اللہ مجھے اچھے اچھے اخلاق نصیب فرما کیونکہ تیرے سوا اچھے اخلاق کوئی نہیں

اِلَّا اَنْتَ وَاصْرِفْ عَنِّیْ سَیِّئَهَا لَا یَصْرِفُ عَنِّیْ

نصیب کر سکتا اور برے اخلاق مجھ سے دور کر دے کیونکہ تیرے سوا برے اخلاق

سَیِّئَهَا اِلَّا اَنْتَ۔

کوئی دور نہیں کر سکتا۔

۱۱ اَللّٰهُمَّ بَاعِدْ بَیْنِیْ وَبَیْنَ خَطَایَایَ كَمَا بَاعَدْتَّ بَیْنَ

اے اللہ میرے اور میری غلطیوں کے درمیان اتنا (لمبا) فاصلہ کر دے جتنا کہ مشرق و مغرب کے درمیان ہے

الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ۔

(یعنی زیادہ سے زیادہ)

۱۲ اَللّٰهُمَّ اغْسِلْ خَطَایَایَ بِالْمَآءِ وَالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَنَقِّنِیْ

اے اللہ میری غلطیوں کو دھو دے پانی سے، بارانی برف سے اور اولے سے اور سب غلطیوں سے

مِنَ الْخَطَایَا كَمَا نَقَّیْتَ الثَّوْبَ الْاَبْیَضَ مِنَ الدَّنَسِ۔

اس طرح صاف و ستھرا کر دے جیسا تو سفید کپڑے کو میل کچیل سے صاف کر دیتا ہے۔

۱۳ اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ مِلْءَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءَ الْاَرْضِ وَمِلْءَ مَا بَیْنَهُمَا

اے اللہ تیری تعریف آسمانوں اور زمین کی برابر اور اس کے درمیان جو فاصلہ ہے

۱؎ ذکرہ ابن الجزری فی اذکار القیام الی الصلاۃ وعزاہ الی مسلم والاربعۃ وابن حبان و"المعجم الکبیر" للطبرانی (ص ۸۳ و ۸۴) وھو جزء من الدعاء الطویل۔

۲؎ ذکرہ ابن الجزری فی اذکار الصلاۃ بعد التکبیر من "الحصن" وعزاہ الی الخمسۃ الا الترمذی (ص ۸۴)

۳؎ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت وعزاہ الی "المعجمین الکبیر والاوسط" للطبرانی (۲۳۷)

۴؎ ذکرہ ابن الجزری فی اذکار القومۃ من "الحصن" وعزاہ الی مسلم وابی داود والترمذی وابن ماجہ (ص ۸۷ و ۸۸)

۵؎ ذکرہ ابن الجزری فی اذکار القومۃ من "الحصن" وعزاہ الی مسلم وابی داود والنسائی (ص ۸۸) ولیس فیہ کلمۃ (الکبریاء) ولا جملۃ (ولا راد لما قضیت) وانما وقع "واھل الکبریاء" بعد "اھل الثناء" فی روایۃ الطبرانی کما ھو مذکور فی "الحصن" ولیس (ولا راد لما قضیت) فی النسخۃ المطبوعۃ بمصر وانما وقع فی روایۃ البزار عن جابر رضی اللہ تعالی عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کان اذا صلی قال لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ، لہ الملک ولہ الحمد یحیی ویمیت وھو علی کل شیء قدیر اللھم لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا راد لما قضیت ولا ینفع ذا الجد منک الجد۔ قال الھیثمی اسنادہ حسن کذا فی "مجمع الزوائد" (ج ۱۰ ص ۱۰۳)

وَمِلْأُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ أَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَ

وہ بھر کر اور اس کے بعد جس کو تو چاہے اس کی مقدار بھر۔ تیری تعریف بڑائی اور

الْمَجْدِ أَحَقُّ مَا قَالَ الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ لَا مَانِعَ لِمَا

شرف کا مستحق تو ہی ہے جو جو بندوں نے کہا اور ہم سب تیرے بندے ہی ہیں ان میں سب سے درست

أَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا رَادَّ لِمَا قَضَيْتَ وَ

بات یہ ہے کہ جو نعمت تو بخش دے پھر اس کا روکنے والا کوئی نہیں اور جو تو روک لے پھر اس کا دینے والا کوئی نہیں

يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ۔[1]

اور جو تو فیصلہ فرما دے پھر اس کا بدلنے والا کوئی نہیں اور تیرے سامنے کسی مالدار کو اس کی دولت کچھ کام نہیں دیتی (بلکہ وہاں اعمال کی پوچھ ہے)۔

۱۴ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي ذَنْبِي كُلَّهُ دِقَّهُ وَجِلَّهُ وَأَوَّلَهُ وَ

اے اللہ میرے سب گناہ بخش دے جو ان میں چھوٹے ہوں اور جو بڑے ہوں جو پہلے ہوں اور جو

آخِرَهُ وَعَلَانِيَتَهُ وَسِرَّهُ ۔[2]

پچھلے ہوں اور جو کھلے ہوئے ہوں اور جو چھپے ہوئے ہوں۔

۱۵ رَبِّ أَعْطِ نَفْسِي تَقْوَاهَا وَزَكِّهَا أَنْتَ خَيْرُ مَنْ زَكَّاهَا

اے میرے رب تو میرے نفس کو اس کے مقدور کا تقوی نصیب فرما دے اور اس کو عیبوں سے پاک وصاف

أَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا ۔

کر دے تو سب سے بہتر پاک وصاف کرنے والا ہے تو ہی اس کا کارساز ہے اور تو ہی اس کا مالک ہے۔

۱۶ اَللّٰهُمَّ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي ظُلْمًا كَثِيرًا وَلَا يَغْفِرُ الذُّنُوبَ[3]

اے اللہ میں نے اپنی جان پر بڑا ظلم ڈھایا ہے اور گناہ کوئی نہیں بخشتا

إِلَّا أَنْتَ فَاغْفِرْ لِي مَغْفِرَةً مِنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِي إِنَّكَ

سوائے تیرے لہٰذا تو ہی اپنے دربار سے مجھے بخشش عطا فرما اور مجھ پر رحم کھا کیونکہ

أَنْتَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ ۔

تو بڑا بخشنے والا اور بڑا رحم والا ہے۔

[1] ذکرہ ابن الجزری فی دعاء السجود من الحصن وعزاہ الی مسلم وابی داود (ص ۸۹)

[2] ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ السجود من الحصن وعزاہ الی احمد (ص ۹۰)

[3] ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القعدۃ الاخیرۃ قبل السلام من الحصن وعزاہ الی البخاری ومسلم والترمذی والنسائی وابن ماجہ (ص ۹۹ و ۱۰۰)

١٧ اَللّٰهُمَّ حَاسِبْنِیْ حِسَابًا یَّسِیْرًا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ مِنَ

اے اللہ مجھ سے ہلکا سا حساب لینا اے اللہ میں تجھ سے ساری بھلائی

الْخَیْرِ كُلِّهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ

مانگتا ہوں جو میں جانتا ہوں اور جو نہیں جانتا اور تیری پناہ لیتا ہوں

الشَّرِّ كُلِّهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ۔

ہر برائی سے جو میں جانتا ہوں۔ اور جو نہیں جانتا۔

١٨ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ مِنْ خَیْرِ مَا سَأَلَكَ بِهٖ عِبَادُكَ

اے اللہ جو جو بھلائیاں تیرے نیک بندوں نے تجھ سے مانگی ہیں وہ میں بھی سب

الصّٰلِحُوْنَ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَكَ مِنْهُ

مانگتا ہوں اور جن جن برائیوں سے تیری پناہ لی ہے میں بھی ان سب سے

عِبَادُكَ الصّٰلِحُوْنَ۔

تیری پناہ لیتا ہوں۔

١٩ رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اے اللہ ہم کو دنیا میں بھلائی دے اور آخرت میں اور ہم کو دوزخ کے عذاب سے بچالے

٢٠ رَبَّنَا اِنَّنَا اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝

اے ہمارے پروردگار تحقیق ہم تجھ کو دل سے مان چکے لہذا ہمیں بخش دے اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچالے

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰی رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا یَوْمَ الْقِیٰمَةِ

اے ہمارے پروردگار جو جو وعدے اپنے رسولوں کے ذریعے سے تو نے ہمارے ساتھ کئے ہیں وہ پورے فرمانا

٢١ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ ۝

اور قیامت کے دن ہم کو رسوا نہ کرنا، بے شبہ تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

۱؎ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القعدۃ الاخیرۃ قبل السلام من "الحصن" وعزاہ الی "مستدرک" الحاکم (ص ۱۰۰)

۲؎ ذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی الطیالسی و"المعجم الکبیر" للطبرانی عن جابر بن سمرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ (ج ۱ ص ۹۳)

۳؎ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القعدۃ الاخیرۃ قبل السلام من "الحصن" وعزاہ الی "مصنف" ابن ابی شیبۃ موقوفًا (ص ۱۰۰ و ۱۰۱)

۲۲ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ جَهَنَّمَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں جہنم کے عذاب سے اور تیری پناہ لیتا ہوں

عَذَابِ الْقَبْرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ

قبر کے عذاب سے اور تیری پناہ لیتا ہوں اس دجال سے جس کی ایک آنکھ خراب ہوگی

وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَالْمَمَاتِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ

اور تیری پناہ لیتا ہوں زندگی اور موت کے وقت کے فتنہ سے اور تیری پناہ لیتا ہوں

الْمَاْثَمِ وَالْمَغْرَمِ

گناہ سے اور تاوان اٹھانے سے۔

۲۳ اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ وَحُسْنِ عِبَادَتِكَ۔

اے اللہ میری مدد فرما اپنی یاد کرنے میں، اپنے شکر کرنے میں اور اچھی طرح اپنی عبادت کرنے میں۔

۲۴ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ اَنَا شَهِيْدٌ اَنَّكَ اَنْتَ الرَّبُّ

اے اللہ ہمارے رب اور ہر چیز کے رب میں گواہ ہوں اس پر کہ بس تو اکیلا

وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ ۝

رب ہے تیرا شریک کوئی نہیں

۲۵ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ اَنَا شَهِيْدٌ اَنَّ مُحَمَّدًا (صَلَّى اللّٰهُ

اے اللہ ہمارے رب اور ہر چیز کے رب میں گواہ ہوں اس پر کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ۔

تیرے بندے ہیں اور تیرے رسول ہیں۔

۲۶ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَیْءٍ اَنَا شَهِيْدٌ اَنَّ الْعِبَادَ كُلَّهُمْ اِخْوَةٌ۔

اے اللہ ہمارے رب اور ہر چیز کے رب میں گواہ ہوں اس پر کہ سب بندے آپس میں بھائی بھائی ہیں۔

۵۱ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القعدۃ الاخیرۃ من "الحصن" وعزاہ الی مسلم (ص ۱۰۰)

۵۲ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القعدۃ الاخیرۃ من "الحصن" وعزاہ الی البخاری ومسلم وابی داود والنسائی (ص ۹۹)

۵۳ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ الصلوۃ بعد السلام من "الحصن" وعزاہ الی ابی داود والنسائی وابن حبان و"مستدرک" الحاکم و"عمل الیوم واللیلۃ" لابن السنی (ص ۱۰۴ و ۱۰۵)

۵۴ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ الصلوۃ بعد السلام وعزاہ الی النسائی وابی داود و"عمل الیوم واللیلۃ" لابن السنی (ص ۱۰۵) ولیس فیہ (اللہ نور السموات والارض اللہ اکبر الاکبر) وانما ھو عند النسائی کما صرح بہ العلامۃ علی القاری فی "الحرز الثمین"

۲۷ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَرَبَّ كُلِّ شَيْءٍ اِجْعَلْنِيْ مُخْلِصًا لَّكَ وَاَهْلِيْ

اے اللہ ہمارے رب اور ہر چیز کے رب مجھ کو اپنا اخلاص والا بندہ بنالے اور میرے گھر والوں کو بھی

فِيْ كُلِّ سَاعَةٍ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

دنیا اور آخرت کی ہر ساعت میں اے بزرگی اور شرف والے

اِسْمَعْ وَاسْتَجِبْ اَللّٰهُ اَكْبَرُ الْاَكْبَرُ اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَ

(میری دعا) سن لے اور قبول فرمالے اللہ کی ذات ہر بڑے سے بڑی ہے اللہ آسمانوں اور

الْاَرْضِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ الْاَكْبَرُ حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

زمین کا نور ہے اللہ کی ذات ہر بڑے سے بڑی ہے اور اللہ مجھ کو کافی ہے اور وہ کیا خوب کارساز ہے

اَللّٰهُ اَكْبَرُ الْاَكْبَرُ۔

اللہ کی ذات ہر بڑے سے بڑی ہے۔

۲۸ اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِيْ دِيْنِيَ الَّذِيْ هُوَ عِصْمَةُ اَمْرِيْ وَاَصْلِحْ

اے اللہ میرا دین سنوار دے جس میں میرے ہر کام کی حفاظت ہے اور میری دنیا

لِيْ دُنْيَايَ الَّتِيْ فِيْهَا مَعَاشِيْ وَاَصْلِحْ لِيْ اٰخِرَتِيَ الَّتِيْ فِيْهَا

درست کر دے جس میں میرا گزران ہے اور میری آخرت درست فرما دے جس میں مجھے

مَعَادِيْ وَاَحْيِنِيْ مَا كَانَتِ الْحَيٰوةُ خَيْرًا لِّيْ وَتَوَفَّنِيْ اِذَا

لوٹ کر جانا ہے اور مجھے زندہ رکھ جب تک میرے لئے زندگی اچھی ہو اور دنیا سے اٹھا لینا

كَانَتِ الْوَفَاةُ خَيْرًا لِّيْ وَاجْعَلِ الْحَيٰوةَ زِيَادَةً لِّيْ فِيْ كُلِّ

جب میرے لئے موت بہتر ہو اور میری زندگی کو ہر بھلائی میں زیادتی کا موجب بنادے

خَيْرٍ وَّاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَةً لِّيْ مِنْ كُلِّ شَرٍّ۔

اور موت کو ہر برائی سے راحت کا باعث بنادے۔

۲۹ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ رِزْقًا طَيِّبًا وَّعِلْمًا نَافِعًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا

اے اللہ میں تجھ سے حلال اور عمدہ روزی مانگتا ہوں اور ایسا علم جو نفع بخش ہو اور وہ عمل جو تیرے دربار میں مقبول ہو

۵۲ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ التی ھی غیر مختصر بوقت من الحصن وعزاہ الی مسلم (ص ۲۲۸ و ۲۲۹) و لیس فیہ (واحینی ما کانت الحیوۃ خیرا لی وتوفنی اذا کانت الوفاۃ خیرا لی) وانما ذکرہ ابن الجزری فی دعاء من اصابہ ضر وسئم الحیاۃ من الحصن وعزاہ الی البخاری ومسلم وابی داود وابن السنی (ص ۱۷۵)

۵۳ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ التی وردت دبر صلوۃ الصبح من الحصن وعزاہ الی المعجم الصغیر للطبرانی وابن السنی (ص ۱۰۷)

۳۰ اَللّٰهُمَّ اَشْبَعْتَ وَاَرْوَيْتَ فَهَنِّئْنَا وَرَزَقْتَنَا فَاَكْثَرْتَ

اے اللہ تو نے ہم کو شکم سیر کیا اور سیراب کیا تو اب ہمارے لئے اس کو مبارک فرما (یعنی کھانا پینا جسم کو لگے) اور تو نے ہم کو روزی دی

وَاَطَبْتَ فَزِدْنَا۔

اور بہت دی اور پاکیزہ دی تو اب اس کو اور زیادہ عنایت فرما۔

۳۱ اَللّٰهُمَّ قَنِّعْنِي بِمَا رَزَقْتَنِي وَبَارِكْ لِي فِيْهِ وَاخْلُفْ عَلٰى

اے اللہ جو تو نے مجھ کو دیا ہے اس پر قناعت عطا فرما اور اس میں برکت دے اور جو چیز مجھ سے غائب ہے اب

كُلِّ غَائِبَةٍ لِي بِخَيْرٍ۔

میری بجائے تو اس کا بھلائی سے نگراں بن جا (یعنی میرے اہل و عیال اور میرے مال کا)۔

۳۲ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَكْرَمُ۔

اے میرے رب مجھے بخشدے اور مجھ پر رحم فرما تو سب سے بڑھ کر غلبہ والا اور بزرگی والا ہے۔

۳۳ اَللّٰهُمَّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي وَيَسِّرْ لِي اَمْرِي وَاَعُوْذُ بِكَ

اے اللہ میرا سینہ کھولدے اور میرا کام مجھے آسان کردے اور میں تیری پناہ لیتا ہوں

مِنْ وَسَاوِسِ الصَّدْرِ وَشَتَاتِ الْاَمْرِ وَفِتْنَةِ الْقَبْرِ۔

دل کے وسوسوں سے اور معاملات کی پریشانی سے اور قبر کے فتنے سے۔

۳۴ اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا يَلِجُ فِي اللَّيْلِ وَمِنْ شَرِّ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ہر اس آفت کی برائی سے جو رات میں آئے اور ہر اس آفت کی برائی سے جو دن میں آئے اور ہر اس آفت کی برائی سے

مَا يَلِجُ فِي النَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ مَا تَهُبُّ بِهِ الرِّيَاحُ۔

جو ہواؤں کے ساتھ اڑتی ہے (جیسے آدمی اڑ جاتے ہیں درخت ٹوٹ جاتے ہیں جھونپڑیاں برباد ہو جاتی ہیں)۔

۳۵ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِي بِالْهُدٰى وَنَقِّنِي بِالتَّقْوٰى وَاغْفِرْ لِي

اے اللہ مجھ راہ راست پر چلادے اور تقویٰ عنایت فرما کر صاف و ستھرا کردے اور دنیا اور

[1] ذکرہ ابن الجزری فی اذکار الفراغ من الطعام وعزاہ الی "مصنف" ابن ابی شیبۃ موقوفا (ص ۱۱۲)

[2] ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ الطواف وعزاہ الی "مستدرک الحاکم" فو عاً و "مصنف" ابن ابی شیبۃ موقوفا (ص ۱۳۲)

[3] ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ السعی بین الصفا والمروۃ من "الحصن" وعزاہ الی ابن ابی شیبۃ موقوفا (ص ۱۳۴)

[4] ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الوقوف بعرفۃ وعزاہ الی "مصنف" ابن ابی شیبۃ (۱۳۵) وذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "السنن" للبیہقی کذا فی "منتخب کنز العمال" (ج ۲، ص ۳۶۰)

[5] ذکرہ ابن الجزری فی دعاء الوقوف بعرفۃ بعد العصر وعزاہ الی "مصنف" ابن ابی شیبۃ موقوفا۔ (ص ۱۳۵ و ۱۳۶)

فِي الْآخِرَةِ وَالْأُولٰى۔

آخرت میں مجھ کو بخشدے۔

٣٦ اَللّٰهُمَّ[١] اِنِّیْ اَسْاَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّرِزْقًا وَّاسِعًا وَّشِفَاءً

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں نفع دینے والا علم، کشادہ روزی اور ہر

مِّنْ كُلِّ دَاءٍ۔

بیماری سے پوری شفا۔

٣٧ اَللّٰهُمَّ[٢] اَنْتَ عَضُدِیْ وَنَصِیْرِیْ بِكَ اَحُوْلُ وَبِكَ

اے اللہ تو ہی میرا قوت بازو اور میرا مددگار ہے تجھ سے ہی قوت حاصل کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے (دشمن پر) حملہ

اَصُوْلُ وَبِكَ اُقَاتِلُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِكَ۔

کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے اس سے جنگ کرتا ہوں اور مجھ میں نہ تو بھلائی کرنے کی طاقت ہے اور نہ برائی سے بچنے کی قوت سوائے تیری مدد کے۔

٣٨ اَللّٰهُمَّ[٣] لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهٗ لَا قَابِضَ لِمَا بَسَطْتَّ وَلَا بَاسِطَ

اے اللہ ساری تعریف تیری ہے جس کا رزق تو وسیع کردے پھر اس کا تنگ کرنے والا کوئی نہیں اور جس کا رزق تو تنگ فرمادے پھر اس کا

لِمَا قَبَضْتَ وَلَا هَادِیَ لِمَنْ اَضْلَلْتَ وَلَا مُضِلَّ لِمَنْ

وسیع کرنے والا کوئی نہیں جس کو تو گمراہ کردے پھر اس کا ہدایت کرنے والا کوئی نہیں اور جس کو تو ہدایت نصیب فرمادے پھر اس کا

هَدَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ

گمراہ کرنے والا کوئی نہیں۔ جو نعمت تو روک لے پھر اس کا دینے والا کوئی نہیں اور جو دیدے پھر اس کا روکنے والا کوئی نہیں جس چیز کو

وَلَا مُقَرِّبَ لِمَا بَاعَدْتَّ وَلَا مُبَاعِدَ لِمَا قَرَّبْتَ۔

تو دور کردے پھر اس کا قریب کرنے والا کوئی نہیں اور جس کو قریب کردے پھر اس کا دور کرنے والا کوئی نہیں۔

٣٩ اَللّٰهُمَّ ابْسُطْ عَلَیْنَا مِنْ بَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَفَضْلِكَ وَرِزْقِكَ۔

اے اللہ تو ہم پر اپنی برکتوں اپنی رحمت اپنے فضل اور اپنے دیئے ہوئے رزق میں فراغت اور فراخی نصیب فرما۔

٤٠ اَللّٰهُمَّ[٤] اِنِّیْ اَسْاَلُكَ النَّعِیْمَ الْمُقِیْمَ الَّذِیْ لَا یَحُوْلُ وَلَا یَزُوْلُ۔

اے اللہ میں تجھ سے ہمیشہ رہنے والی نعمت مانگتا ہوں جو کبھی نہ واپس لی جائے اور نہ کبھی زائل ہو۔

[١] ذکرہ ابن الجزری فی دعاء شرب زمزم من "الحصن" وعزاہ الی "مستدرک الحاکم" (ص ١٤٠)

[٢] ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القتال من "الحصن" وعزاہ الی ابی داؤد والترمذی والنسائی وابن حبان وابن ابی شیبۃ وابی عوانۃ (ص ١٤١)

[٣] ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القتال من "الحصن" وعزاہ الی النسائی (ص ١٤١)

[٤] ذکرہ ابن الجزری فیما یقال عند انہزام العدو من "الحصن" وعزاہ الی النسائی وابن حبان و"مستدرک الحاکم" (ص ١٤٢ و ١٤٣)

٤١ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ الْاَمْنَ یَوْمَ الْخَوْفِ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ عَائِذٌ بِكَ

اے اللہ میں تجھ سے خوف کے دن (یعنی قیامت میں) امن کا طالب ہوں۔ اے اللہ جو تو نے ہم کو دیا ہے میں اس کے

مِنْ شَرِّ مَآ اَعْطَیْتَنَا وَمِنْ شَرِّ مَا مَنَعْتَنَا۔

شر سے تیری پناہ لیتا ہوں اور جو ہم کو نہیں دیا اس کے شر سے بھی تیری پناہ لیتا ہوں۔

٤٢ اَللّٰهُمَّ حَبِّبْ اِلَیْنَا الْاِیْمَانَ وَزَیِّنْهُ فِیْ قُلُوْبِنَا وَکَرِّهْ اِلَیْنَا

اے اللہ ہمارے دلوں میں ایمان کی محبت ڈال دے اور اس کو ہمارے دلوں کی زینت بنا دے اور نفرت ڈال دے

الْکُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَالْعِصْیَانَ وَاجْعَلْنَا مِنَ الرّٰشِدِیْنَ ۝

ہمارے دلوں میں کفر کی گناہ کی اور نافرمانی کی اور ہم کو ٹھیک راہ پر چلنے والوں میں بنا دے۔

٤٣ اَللّٰهُمَّ تَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصّٰلِحِیْنَ غَیْرَ خَزَایَا وَّلَا مَفْتُوْنِیْنَ

اے اللہ ہم کو دنیا سے اسلام پر اٹھا اور نیک بندوں کے ساتھ ملا دے کہ نہ رسوا ہوں اور نہ ان میں کے ہوں جو فتنہ میں مبتلا ہوئے

٤٤ اَللّٰهُمَّ قَاتِلِ الْکَفَرَةَ الَّذِیْنَ یُکَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ وَ

اے اللہ تو جنگ کر ان کافروں سے جو تیرے رسولوں کو جھٹلاتے ہیں اور

یَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِیْلِكَ وَاجْعَلْ عَلَیْهِمْ رِجْزَكَ وَ

تیرے راستے سے لوگوں کو باز رکھتے ہیں اور ان کو اپنی جانب سے سختی اور

عَذَابَكَ اِلٰهَ الْحَقِّ اٰمِیْنَ۔

عذاب میں گرفتار کر اے معبود برحق یہ دعا قبول فرما۔

٤٥ اَللّٰهُمَّ مُنْزِلَ الْکِتٰبِ وَمُجْرِیَ السَّحَابِ وَهَازِمَ

اے اللہ کتاب کو اتارنے والے اور بادلوں کو چلانے والے اور دشمن کے لشکروں کو شکست دینے والے

الْاَحْزَابِ اهْزِمْهُمْ وَانْصُرْنَا عَلَیْهِمْ۔

تو کافروں کو شکست دے اور ہم کو ان پر غالب کر دے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

اے اللہ ہم ان کے مقابلے میں بس تیری ذات پاک کو کرتے ہیں اور ان کے شر سے تیری پناہ لیتے ہیں۔

لے ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ القتال من الحصن وعزاہ الی البخاری ومسلم وابی داود (ص ۱۳۲)

لے ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ الجہاد من الحصن وعزاہ الی ابی داود والنسائی وابن حبان

ومستدرک الحاکم (ص ۱۳۲)

٤٧ اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْا فَلَا تَكِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ

اے اللہ میں صرف تیری رحمت کا آسرا لگاتا ہوں مجھے تو پل جھپکنے کی برابر بھی میرے نفس کے حوالہ نہ کر اور میرے

وَاَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ كُلَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ يَا حَیُّ يَا قَيُّوْمُ

سب کام درست فرما دے معبود کوئی نہیں تیرے سوا اے سدا زندہ رہنے والے اور سب

بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ۔

جان کی ہستی کے قائم رکھنے والے تیری رحمت کی دہائی ہے۔

٤٨ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ وَابْنُ اَمَتِكَ نَاصِیَتِیْ

اے اللہ میں خود تیرا بندہ ہوں اور تیرے بندہ کا بیٹا ہوں اور تیری لونڈی کی اولاد ہوں میری پیشانی کے بال

بِیَدِكَ مَاضٍ فِیَّ حُكْمُكَ عَدْلٌ فِیَّ قَضَآؤُكَ اَسْاَلُكَ

تیرے ہاتھ میں ہیں (یعنی تیرے پورے پورے قبضہ میں ہوں) میرے حق میں جو فیصلہ بھی تیرا ہو وہ نافذ ہونے والا ہے اور تیرا جو حکم

بِكُلِّ اسْمٍ هُوَ لَكَ سَمَّیْتَ بِهٖ نَفْسَكَ اَوْ اَنْزَلْتَهٗ فِیْ

بھی ہو وہ سب انصاف ہی انصاف ہے اور میں تیرے ہر اس نام کے وسیلے سے تجھ سے سوال کرتا ہوں جو تو نے خود اپنی ذات پاک کا

كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهٗ اَحَدًا مِّنْ خَلْقِكَ اَوِ اسْتَاْثَرْتَ بِهٖ

مقرر فرمایا ہے یا اپنی کتاب کے ساتھ اس کو اتارا ہے یا اپنی مخلوق میں (بذریعہ الہام) جس کو بھی تو نے بتایا ہے یا خاص

فِیْ عِلْمِ الْغَیْبِ عِنْدَكَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ الْعَظِیْمَ

اپنے ہی علم غیب میں اس کو پوشیدہ رکھا ہے کہ تو قرآن عظیم کو میرے دل کی بہار، میری

رَبِیْعَ قَلْبِیْ وَنُوْرَ بَصَرِیْ وَجَلَآءَ حُزْنِیْ وَذَهَابَ هَمِّیْ۔

آنکھ کا نور، میرے غم کا دور کرنے والا اور میرے فکر کے ازالہ کا سبب بنا دے۔

اَللّٰهُمَّ لَا سَهْلَ اِلَّا مَا جَعَلْتَهٗ سَهْلًا وَّاَنْتَ تَجْعَلُ الْحَزْنَ

اے اللہ آسان بات بس وہی ہے جس کو تو آسان بنا دے اور جب تو چاہتا ہے تو مشکل کو آسان بنا دیتا ہے

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ زوال الھم وعزاہ الی ابی داؤد وابن حبان والطبرانی و مصنف ابن ابی شیبۃ (۱۳۵ و ۱۳۶)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ زوال الھم من الحصن وعزاہ الی ابی داؤد وابن حبان و مصنف ابن ابی شیبۃ وابن السنی (ص ۱۳۶)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ زوال الھم من الحصن وعزاہ الی النسائی و مستدرک الحاکم (ص ۱۳۶)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی ادعیۃ زوال الھم من الحصن وعزاہ الی ابن حبان والحاکم واحمد وابی یعلی و البزار وابن ابی شیبۃ والطبرانی (ص ۱۳۶)

شہ ذکرہ ابن الجزری فی ما یقول اذا استصعب علیہ امر من الحصن وعزاہ الی ابن حبان وابن السنی (ص ۱۵۰)

سَهْلًا اِذَا شِئْتَ. لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ، سُبْحَانَ

معبود کوئی نہیں صرف تو، بڑا بردبار بڑے کرم والا اللہ تعالیٰ کی ذات

اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ، اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

جملہ عیوب سے پاک ہے جو عرش عظیم کا رب ہے تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں جو تمام جہانوں کا رب ہے

اَسْاَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْعِصْمَةَ

میں تجھ سے مانگتا ہوں وہ تمام اسباب جو تیری رحمت کے لئے لازم ہوں اور وہ سب اسباب جن سے تیری مغفرت یقینی ہو جائے

مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ

اور ہر عیب کی بات سے حفاظت کا طالب ہوں اور ہر نیکی میں سے مال غنیمت کی طرح مفت کا حصہ اور ہر گناہ سے سلامتی

اِثْمٍ، لَا تَدَعْ لِيْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ

مانگتا ہوں، کوئی میرا گناہ باقی نہ چھوڑ جس کو تو بخش نہ دے اور نہ کوئی فکر جس سے تو رہائی نہ دے

وَلَا كَرْبًا اِلَّا نَفَّسْتَهٗ وَلَا ضُرًّا اِلَّا كَشَفْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ

اور نہ کوئی کڑھن جس کو تو دور نہ فرما دے اور نہ کوئی تکلیف جس کا تو ازالہ نہ فرما دے اور نہ کوئی ایسی ضرورت جو

لَكَ رِضًى اِلَّا قَضَيْتَهَا يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۝

تیری رضامندی کا سبب ہو جس کو تو پورا نہ فرما دے اے رحم کرنے والوں میں سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے۔

۱؎ ذکرہ ابن الجزری فی بیان صلاۃ الحاجۃ من "الحصن" وعزاہ الی "مستدرک" الحاکم والترمذی (۱۵۰ و ۱۵۱)

۲؎ ذکرہ ابن الجزری فی بیان صلاۃ الحاجۃ من "الحصن" وعزاہ الی الترمذی (۱۵۱) وذکرہ السیوطی فی "جمع الجوامع" وعزاہ الی الترمذی وابن ماجہ والحاکم کذا فی "منتخب کنز العمال" (ج ۳ ص ۳۱۲) ولیس فیہ (ولا کربا الا نفستہ ولا ضرا الا کشفتہ) وانما ھو مذکور فی "عمل الیوم واللیلۃ" للسیوطی (ص ۷۰) وھو منتخب من الاحادیث والآثار المذکورۃ فی کتابیہ "منہاج السنۃ" و "الکلم الطیب"۔

۱ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ بِتَرْكِ الْمَعَاصِیْ اَبَدًا مَّا اَبْقَیْتَنِیْ وَ

اے اللہ مجھ پر تو یہ مہربانی فرمادے کہ جبتک تو مجھے زندہ رکھے میں ہمیشہ کے لئے گناہوں کو چھوڑے رکھوں اور مجھ پر

ارْحَمْنِیْ اَنْ اَتَکَلَّفَ مَا لَا یَعْنِیْنِیْ وَارْزُقْنِیْ حُسْنَ النَّظَرِ

رحم فرمادے کہ ایسے کاموں میں نہ پڑوں جو میرے مطلب کے نہ ہوں اور مجھے ان باتوں کی فکر نصیب فرمادے

فِیْمَا یُرْضِیْكَ عَنِّیْ۔

جو تجھ کو مجھ سے خوش رکھیں۔

۲ اَللّٰهُمَّ بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

اے اللہ آسمانوں اور زمین کے بنانے والے اے بزرگی اور بخشش والے

وَالْعِزَّةِ الَّتِیْ لَا تُرَامُ اَسْاَلُكَ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ بِجَلَالِكَ

اور ایسی عزت والے جس کے حاصل ہونے کا کسی کو وہم وگمان بھی نہیں ہوسکتا۔ اے اللہ اے سب سے بڑھ کر مہربان میں تیری بزرگی

وَنُوْرِ وَجْهِكَ اَنْ تُلْزِمَ قَلْبِیْ حِفْظَ كِتَابِكَ كَمَا عَلَّمْتَنِیْ

اور تیرے روئے انور کا واسطہ دیکر تجھ سے یہ سوال کرتا ہوں کہ جیسا تو نے مجھے اپنی مقدس کتاب کا علم عنایت فرمایا ہے ایسا ہی

وَارْزُقْنِیْ اَنْ اَتْلُوَهٗ عَلَی النَّحْوِ الَّذِیْ یُرْضِیْكَ عَنِّیْ۔

میرے دل کو اس کا حفظ کرنا بھی نصیب کردے اور مجھ کو اس کی تلاوت کرنی اس طرح میسر فرمادے جس کہ تو مجھ سے خوش ہوجائے۔

۳ اَللّٰهُمَّ بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

اے اللہ آسمانوں اور زمین کے بنانے والے اے بزرگی اور بخشش والے اور ایسی

وَالْعِزَّةِ الَّتِیْ لَا تُرَامُ اَسْاَلُكَ یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ بِجَلَالِكَ

عزت والے جس کا وہم وگمان بھی کسی کو نہیں ہوسکتا اے اللہ اے سب سے بڑھ کر مہربان میں تیری بزرگی کا واسطہ دے کر

ؔ ذکرہ ابن الجزری فی دعاء حفظ القرآن من "الحصن" وعزاہ الی الترمذی و"مستدرک" الحاکم (ص ۱۵۳) ووقع فیہ "ان تعمل یبدنی" بدل (ان تستعمل بہ بدنی) وانما جاء (وتستعمل بہ بدنی) فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" السیوطی وعزاہ الی الترمذی و"المعجم الکبیر" للطبرانی والحاکم وقال اوردہ ابن الجوزی فی "الموضوعات" ولم یصب۔ کذا فی "کنز العمال" (ج۱ ص ۱۶۶)۔

وَنُوْرِ وَجْهِكَ أَنْ تُنَوِّرَ بِكِتَابِكَ بَصَرِيْ وَأَنْ تُطْلِقَ بِهٖ

تیرے روئے انور کا واسطہ دیکر یہ مانگتا ہوں کہ تو اپنی کتاب سے میری آنکھیں منور کر اور میری زبان پر اس کو

لِسَانِيْ وَأَنْ تُفَرِّجَ بِهٖ عَنْ قَلْبِيْ وَأَنْ تَشْرَحَ بِهٖ صَدْرِيْ وَ

جاری کردے اور اس کی برکت سے میرے دل سے غم دور کردے اور اپنی کتاب سے میرا سینہ کھول دے اور

أَنْ تَسْتَعْمِلَ بِهٖ بَدَنِيْ فَإِنَّهٗ لَا يُعِيْنُنِيْ عَلَى الْحَقِّ غَيْرُكَ وَلَا

میرے سارے بدن کو اس پر عمل کرنے میں لگادے کیونکہ صحیح بات میں سوا تیرے میری مدد کوئی نہیں کرے گا اور

يُؤْتِيْهِ إِلَّا أَنْتَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

نہ اس کو سوا تیرے کوئی اور دیگا۔ مجھ میں بھلائی کرنے کی طاقت ہے اور نہ برائی سے بچنے کی قوت مگر صرف اللہ بلند و برتر کی توفیق سے۔

٤ اَللّٰهُمَّ[١] إِنِّيْ أَتُوْبُ إِلَيْكَ مِنَ الْمَعَاصِيْ لَا أَرْجِعُ إِلَيْهَا أَبَدًا۔

اے اللہ میں تیری جناب میں اپنی تمام نافرمانیوں کی توبہ کرتا ہوں اب کبھی پھر ایسا نہیں کروں گا

٥ اَللّٰهُمَّ[٢] مَغْفِرَتُكَ أَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِيْ وَرَحْمَتُكَ أَرْجٰى عِنْدِيْ

اے اللہ تیری بخشش میرے گناہوں سے کہیں زیادہ گنجائش رکھتی ہے اور تیری رحمت میرے

مِنْ عَمَلِيْ۔

عملوں سے کہیں زیادہ امید کے لائق ہے۔

٦ اَللّٰهُمَّ[٣] إِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنَّا۔

اے اللہ تیرا نام "عفو" یعنی بڑی بخشش کرنے والا تو معاف کرنا پسند کرتا ہے لہذا ہم سب کو معاف کردے۔

٧ اَللّٰهُمَّ[٤] اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَأَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

اے اللہ حرام کے بدلے تو مجھے میری ضرورت کے مناسب حلال روزی عطا فرما اور اپنے فضل سے اپنے ماسوا سے بے نیاز کردے۔

٨ اَللّٰهُمَّ[٥] فَارِجَ الْهَمِّ كَاشِفَ الْغَمِّ مُجِيْبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّيْنَ

اے اللہ فکر کے دور کرنے والے، رنج کے زائل کرنے والے مجبوروں کی پکار سننے والے

١ ذكره ابن الجزري في ادعية التوبة من "الحصن" وعزاه الى "مستدرك الحاكم" (ص ١٥٣ و ١٥٤)

٢ ذكره ابن الجزري في ادعية التوبة من "الحصن" وعزاه الى "مستدرك الحاكم" (ص ١٥٤)

٣ ذكره ابن الجزري في دعاء ليلة القدر من "الحصن" وعزاه الى الترمذي والنسائي وابن ماجه و"مستدرك الحاكم" (ص ١٦١)

٤ ذكره ابن الجزري في ادعية الابتلاء بالدين وعزاه الى الترمذي و"مستدرك الحاكم" (ص ١٦٥ و ١٦٦)

٥ ذكره ابن الجزري في ادعية الابتلاء بالدين من "الحصن" وعزاه الى "مستدرك الحاكم" وابن مردويه (ص ١٦٦) وجاء فيه (رحمٰن الدنيا ورحيمها) ووقع في نسخة من "الحصن" (رحمٰن الدنيا والآخرة ورحيمهما)

رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا اَنْتَ تَرْحَمُنِيْ فَارْحَمْنِيْ

اے دنیا اور آخرت میں سب سے بڑے مہربان اور رحم کھانے والے بس تو ہی مجھ پر رحم فرمائے گا تو مجھ پر ایسی رحمت فرمادے

بِرَحْمَةٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا عَنْ رَّحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ۔

کہ تیرے سوا مجھے کسی دوسرے کی مہربانی کی ضرورت نہ رہے۔

٩ اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

اے آسمانوں اور زمین کے پروردگار، پوشیدہ اور کھلے کے جاننے والے

اِنِّيْ اَعْهَدُ اِلَيْكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا اَنِّيْ اَشْهَدُ اَنْ

میں اس دنیا کی زندگی میں تجھ سے پکا وعدہ کرتا ہوں اس بات کا کہ میں دل سے گواہی دیتا ہوں

لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ

کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں بس تو ایک ہے تیرا کوئی شریک نہیں اور دل سے گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

وَرَسُوْلُكَ فَلَا تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ فَاِنَّكَ اِنْ تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ

تیرے بندے اور تیرے رسول ہیں پس تو مجھ کو میرے نفس کے سپرد نہ فرما کیونکہ اگر تو مجھ کو خود میرے نفس کے حوالہ کردے گا

تُقَرِّبْنِيْ مِنَ الشَّرِّ وَتُبَاعِدْنِيْ مِنَ الْخَيْرِ وَاِنِّيْ لَا اَثِقُ اِلَّا

تو یقیناً (اس کا نتیجہ یہ ہوگا) کہ تو برائی سے مجھ کو قریب کردیگا اور بھلائی سے دور ڈالدیگا پس

بِرَحْمَتِكَ فَاجْعَلْ لِّيْ عِنْدَكَ عَهْدًا تُوَفِّيْنِيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

تیری ہی رحمت پر بھروسہ ہے اس لئے مجھ سے (بخشش اور رحمت کا) عہد فرما جس کو تو قیامت کے دن

اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝

پورا فرمانا۔ یقیناً تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

١٠ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

میں اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگتا ہوں اور اسی کے سامنے توبہ کرتا ہوں جس کے سوا معبود کوئی نہیں

وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔

اور جو ہمیشہ خود زندہ رہنے والا اور ساری مخلوق کی ہستی کو قائم رکھنے والا ہے۔

؂ ذکرہ ابن الجزری بعد ذکر فضائل الحوقلۃ من "الحصن" وعزاہ الی احمد (۲۰۲ و ۲۰۳) ولیس فیہ (فلا تکلنی الی نفسی) والملجاء (فلا تکلنی الی نفسی) عند الحکیم الترمذی فی "نوادر الاصول" ذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" فی مسند الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ وفیہ من قال ھذہ الکلمات فی دبر الصلوۃ بعد ما یسلم کتبہ الملک فی رق" الحدیث۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۹۵) ولیس (فلا تکلنی الی نفسی) فی النسخۃ المطبوعۃ بالمطبع النظامی۔

؂ ذکرہ ابن الجزری فی کیفیۃ الاستغفار من "الحصن" وعزاہ الی ابی داؤد والترمذی (ص ۲۰۷ و ۲۰۸)

۱۱ رَبِّ اغْفِرْ لِي وَتُبْ عَلَيَّ إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ.[1]

اے میرے پروردگار مجھ کو بخش دے اور میری توبہ قبول فرمالے کیونکہ تیرا نام تواب اور رحیم ہے (یعنی سب سے بڑھ کر توبہ کا قبول کرنے والا اور مہربان)

۱۲ اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَالْجُبْنِ وَ[2]

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں عجز اور کاہلی، بزدلی اور سخت بڑھاپے اور

الْهَرَمِ وَالْمَغْرَمِ وَالْمَأْثَمِ.

مفت کا تاوان بھرنے اور گناہ سے۔

۱۳ اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ النَّارِ وَفِتْنَةِ النَّارِ وَفِتْنَةِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں دوزخ کے عذاب سے اور اس کی آزمائش سے اور

الْقَبْرِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ وَشَرِّ فِتْنَةِ الْغِنٰى وَشَرِّ فِتْنَةِ الْفَقْرِ وَأَعُوْذُ بِكَ مِنَ

قبر کی آزمائش اور اس کے عذاب سے اور مالداری کی آزمائش کے شر سے اور فقیری کی آزمائش کے شر سے (یعنی مال کی آزمائش

الْقَسْوَةِ وَالْغَفْلَةِ وَالْعَيْلَةِ وَالذِّلَّةِ وَالْمَسْكَنَةِ وَأَعُوْذُ بِكَ

میں پڑوں اور نہ تنگدستی کی) ۔ اور تیری پناہ لیتا ہوں سخت دل ہونے اور غفلت سے اور حد درجہ احتیاج اور ذلت و خواری سے اور تیری

مِنَ الْفَقْرِ وَالْكُفْرِ وَالْفُسُوْقِ وَالشِّقَاقِ وَالسُّمْعَةِ وَالرِّيَاءِ[3]

پناہ لیتا ہوں محتاجی سے، کفر، نافرمانی اور ہٹ دھرمی سے اور شہرت اور دکھاوے کے لئے

وَأَعُوْذُ بِكَ مِنَ الصَّمَمِ وَالْبَكَمِ وَالْبَرَصِ وَالْجُنُوْنِ وَ

عمل کرنے سے اور تیری پناہ لیتا ہوں بہرے اور گونگے ہونے سے جسم پر سفید داغ پڑنے سے دیوانگی اور

الْجُذَامِ وَسَيِّئِ الْأَسْقَامِ.

کوڑھ سے اور بقیہ جتنی خراب بیماریاں ہیں سب سے۔

۱۴ اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَعُوْذُ بِعِزَّتِكَ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ أَنْ تُضِلَّنِيْ[4]

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں تیری عزت کے صدقہ میں معبود کوئی نہیں صرف تو ہے اس بات سے کہ تو مجھ کو گمراہ کر دے

أَنْتَ الْحَيُّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْجِنُّ وَالْإِنْسُ يَمُوْتُوْنَ.

تو ہمیشہ ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے کبھی فنا ہونے والا نہیں اور (تیرے سوا) جنات ہوں یا انسان سب ایک دن مرنے والے ہیں۔

[1] ذکرہ ابن الجزری فی کیفیۃ الاستغفار من "الحصن" وعزاہ الی الاربعۃ وابن حبان (ص ۲۰۸)

[2] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی الجماعۃ (ص ۲۲۰)

[3] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ التی ہی غیر مخصوصۃ بوقت ولا سبب وعزاہ الی ابن حبان و "مستدرک" الحاکم و "المعجم الصغیر" للطبرانی (ص ۲۲۰ و ۲۲۱) ولیس فیہ ذکر البرص وانما ذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی الحاکم والبیہقی فی "الدعاء" عن انس رضی اللہ تعالی عنہ (ج ۱ ص ۹۷)

[4] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت ولا سبب من "الحصن" وعزاہ الی البخاری ومسلم والنسائی (ص ۲۲۲)

١٥ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَعُوْذُ بِكَ مِنْ جُهْدِ الْبَلَاءِ وَدَرَكِ الشَّقَاءِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں آزمائش کی سختی اور بدبختی کی گرفت سے اور اس بات سے کہ مقدرات کے فیصلوں کی

وَسُوْءِ الْقَضَاءِ وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَاءِ ۔

میرے دل میں تنگی پیدا ہو اور دشمنوں کے ہنسی اڑانے سے۔

١٦ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَلِمْتُ وَمِنْ شَرِّ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ان چیزوں کی برائی سے جن کو میں جانتا ہوں اور ان کی برائی سے بھی

مَا لَمْ اَعْلَمْ ۔

جن کو میں نہیں جانتا۔

١٧ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَمِلْتُ وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْمَلْ ۔

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس عمل کے برے نتیجے سے جو میں نے کیا ہے اور اس سے بھی جو میں نے نہیں کیا۔

١٨ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِكَ وَتَحَوُّلِ عَافِيَتِكَ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ تیری موجودہ نعمت جاتی رہے اور تیری عافیت مجھ سے اپنا رخ پھیرلے

وَفُجَاءَةِ نِقْمَتِكَ وَجَمِيْعِ سَخَطِكَ ۔

اور تیرے ناگہانی عذاب سے (کہ پہلے توبہ کی توفیق نہ ملے) اور تیرے تمام غصے کے اسباب سے۔

١٩ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ سَمْعِیْ وَمِنْ شَرِّ بَصَرِیْ وَ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اپنے کان کی برائی سے آنکھ کی برائی سے

مِنْ شَرِّ لِسَانِیْ وَمِنْ شَرِّ قَلْبِیْ وَمِنْ شَرِّ مَنِيِّیْ ۔

زبان کی برائی سے قلب کی برائی سے (یعنی غیبت سننے بدنظری ناجائز گفتگو اور کینہ وغیرہ سے) اور اپنی منی کی برائی سے

٢٠ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْهَدْمِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ التَّرَدِّیْ

(کہ اس کے بیجان کر گناہ کی رغبت ہو) اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ میرے اوپر مکان وغیرہ گرے یا میں مکان وغیرہ سے

١ـ ذكره ابن الجزری فی الادعية الغير المخصوصة بوقت من "الحصن" وعزاه الی البخاری (ص ٢٢٢)

٢ـ ذكره ابن الجزری فی الادعية الغير المخصوصة بوقت من "الحصن" وعزاه الی النسائی و"مصنف" ابن ابی شيبة (ص ٢٢٣)

٣ـ ذكره ابن الجزری فی الادعية الغير المخصوصة من "الحصن" وعزاه الی مسلم وابی داؤد والنسائی وابن ماجه (ص ٢٢٣)

٤ـ ذكره ابن الجزری فی الادعية الغير المخصوصة من "الحصن" وعزاه الی مسلم وابی داؤد والنسائی (ص ٢٢٣)

٥ـ ذكره ابن الجزری فی الادعية الغير المخصوصة من "الحصن" وعزاه الی الترمذی وابی داؤد و النسائی و"مستدرك" الحاكم (ص ٢٢٣)

٦ـ ذكره ابن الجزری فی الادعية الغير المخصوصة من "الحصن" وعزاه الی ابی داؤد والنسائی و "مستدرك" الحاكم (ص ٢٢٣)

وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْغَرَقِ وَالْحَرَقِ وَالْهَرَمِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ

بچے گروں۔ اور تیری پناہ لیتا ہوں پانی میں ڈوب جانے یا آگ وغیرہ میں جل جانے سے اور سخت بڑھاپے سے۔ اے اللہ میں تیری

اَنْ يَّتَخَبَّطَنِيَ الشَّيْطَانُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ

پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ مرتے وقت شیطان مجھ کو ورغلائے اور بہکائے اور تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ

اَمُوْتَ فِيْ سَبِيْلِكَ مُدْبِرًا وَّاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ اَمُوْتَ لَدِيْغًا۔

جہاد میں پیٹھ موڑ کر مروں۔ اور تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ زہریلے جانوروں کے ڈسنے سے مروں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ مُّنْكَرَاتِ الْاَخْلَاقِ وَالْاَعْمَالِ ۲۱

اے اللہ تیری پناہ لیتا ہوں ناپسندیدہ اخلاق سے برے اعمال سے نفسانی

وَالْاَهْوَاءِ وَالْاَدْوَاءِ۔

خواہشات سے اور تمام بیماریوں سے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَاَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ ۲۲

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں وہ سب اچھی اچھی باتیں جو تیرے نبی

مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا

محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تجھ سے مانگی ہیں اور ان تمام بری بری باتوں کے

اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْتَ

شر سے پناہ لیتا ہوں جن سے تیرے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے تیری پناہ لی ہے

الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

تو ہی وہ ذات ہے جس سے مدد مانگی جاتی ہے تیرا کام حق پہنچا دینا ہے اور اللہ تعالیٰ کی مدد کے بغیر

الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

نہ کسی میں نیکی کرنے کی طاقت ہے نہ برائی سے بچنے کی قوت۔

---

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ من "الحصن" وعزاہ الی الترمذی وابن حبان و"مستدرک" الحاکم (۲۲۴)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی الترمذی (ص ۲۲۴)

سلہ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی الترمذی (۲۲۴) وفی سیاق الترمذی بصیغۃ الجمع ولیس فیہ (العلی العظیم)۔

۲۳ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ جَارِ السُّوْءِ فِیْ دَارِ الْمُقَامَةِ فَاِنَّ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں بُرے پڑوسی سے اپنے سکونت کے گھر میں کیونکہ جنگل (یعنی سفر) کا پڑوسی تو

جَارَ الْبَادِیَةِ یَتَحَوَّلُ وَمِنَ الْجُوْعِ فَاِنَّهٗ بِئْسَ الضَّجِیْعُ وَ

چلا بھی جاتا ہے (اور سکونت کے گھر والا دیرپا ہوتا ہے) اور بھوک کی شدت سے کیونکہ وہ بُری رفیق ہے اور

مِنَ الْخِیَانَةِ فَاِنَّهَا بِئْسَتِ الْبِطَانَةُ۔

خیانت سے کیونکہ وہ انسان کے اندرون کی بُری خصلت ہے۔

۲۴ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَقَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ

اے اللہ میں پناہ لیتا ہوں ایسے علم سے جو نفع نہ دے اور ایسے قلب سے جو تجھ سے نہ ڈرے اور ایسی

وَدُعَاءٍ لَّا یُسْمَعُ وَنَفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ هٰؤُلَاءِ الْاَرْبَعِ۔

دعا سے جس کی شنوائی نہ ہو اور ایسے حریص نفس سے جس کی نیت نہ بھرے، غرض ان چاروں باتوں سے۔

۲۵ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَعُوْذُبِكَ اَنْ نَّرْجِعَ عَلٰۤی اَعْقَابِنَا اَوْ نُفْتَنَ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ خود ہم پھر کفر کی طرف الٹے پاؤں واپس ہوں یا اپنے دین میں

عَنْ دِیْنِنَا۔

مخالفین کی جانب سے فتنہ میں ڈالے جائیں۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ یَّوْمِ السُّوْءِ وَمِنْ لَیْلَةِ السُّوْءِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں بُرے دن سے بُری رات سے

وَمِنْ سَاعَةِ السُّوْءِ وَمِنْ صَاحِبِ السُّوْءِ وَمِنْ جَارِ

اور ہر بُری گھڑی سے اور بُرے ساتھی سے اور اپنی سکونت کے

۱؎ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی النسائی وابن حبان و"مستدرک" الحاکم (ص ۲۲۴ و۲۲۵) وذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی "مستدرک" الحاکم عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ (ج ۱ ص ۹۴)

۲؎ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی ابی داؤد (ص ۲۲۴)

۳؎ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی "مستدرک" الحاکم و"مصنف" ابن ابی شیبۃ (ص ۲۲۵)

۴؎ ذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی الترمذی والنسائی عن ابن عمرو رضی اللہ تعالیٰ عنہما والی ابی داؤد والنسائی وابن ماجہ والحاکم عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ والی النسائی عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ (ج ۱ ص ۹۴)

۵؎ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی البخاری ومسلم موقوفاً (ص ۲۲۶)

۶؎ ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی "المعجم الکبیر" للطبرانی (ص ۲۲۷)

السُّوْءِ فِیْ دَارِ الْمُقَامَۃِ۔

گھر کے برے پڑوسی سے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ وَسُوْٓءِ الْاَخْلَاقِ[1]۔ ۲۷

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ضد سے نفاق سے اور تمام برے اخلاق سے۔

اَللّٰھُمَّ[2] اغْفِرْلِیْ جِدِّیْ وَھَزْلِیْ وَخَطَآئِیْ وَعَمْدِیْ وَ ۲۸

اے اللہ میرے سب گناہ بخشدے خواہ وہ میں نے گناہ کرنے کے ارادے سے کئے ہوں یا ہنسی مذاق میں بھول چوک کر کے

کُلُّ ذٰلِکَ عِنْدِیْ۔

یا جان بوجھ کر اور یہ سب ہی قسم کے گناہ میری گردن پر ہیں۔

اَللّٰھُمَّ[3] مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ صَرِّفْ قُلُوْبَنَا عَلٰی طَاعَتِکَ۔ ۲۹

اے اللہ دلوں کے پھیر دینے والے تو ہمارے دلوں کو اپنی فرمانبرداری کی طرف پھیر دے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُکَ الْھُدٰی وَالتُّقٰی وَالْعَفَافَ وَالْغِنٰی[4]۔ ۳۰

اے اللہ میں تجھ سے ہدایت، پرہیزگاری، پاکبازی اور تیرے ماسوا سے بے نیازی کا طالب ہوں

رَبِّ[5] اَعِنِّیْ وَلَا تُعِنْ عَلَیَّ وَانْصُرْنِیْ وَلَا تَنْصُرْ عَلَیَّ وَ

اے میرے پروردگار میری مدد فرما اور میرے خلاف کسی کی مدد نہ فرما مجھ کو کامیاب کر اور

امْکُرْلِیْ وَلَا تَمْکُرْ عَلَیَّ وَاھْدِنِیْ الْھُدٰی وَیَسِّرِ الْھُدٰی

میرے دشمن کو مجھ پر کامیاب نہ کر، میرے لئے خفیہ تدبیر فرما اور میرے مخالف کے لئے تدبیر نہ فرما مجھے ہدایت دے

لِیْ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی مَنْ بَغٰی عَلَیَّ رَبِّ اجْعَلْنِیْ لَکَ ذَکَّارًا لَّکَ

اور میرے لئے ہدایت کا راستہ آسان کردے اور جو شخص مجھ پر ظلم کرے اس کے مقابلہ میں میری مدد کر اے میرے پروردگار مجھ کو بنالے

شَکَّارًا لَّکَ رَھَّابًا لَّکَ مِطْوَاعًا لَّکَ مُخْبِتًا اِلَیْکَ اَوَّاھًا

مبالغہ کے ساتھ اپنی یاد کرنے والا اپنا بڑا شکر گزار اپنے سے بہت ڈرنے والا اپنا بہت فرمانبردار اپنی طرف گڑگڑانے والا اور آہ و زاری

[1] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی ابی داؤد (ص ۲۲۷) وذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی ابی داؤد والنسائی عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ (ج ۱ ص ۱۰۲)

[2] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی البخاری ومسلم (ص ۲۲۸)

[3] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ الغیر المخصوصۃ بوقت من "الحصن" وعزاہ الی مسلم والنسائی (ص ۲۲۸)

[4] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ التی ھی غیر مخصوصۃ بوقت ولا سبب من "الحصن" وعزاہ الی مسلم و الترمذی وابن ماجہ (ص ۲۲۸)

[5] ذکرہ ابن الجزری فی الادعیۃ التی ھی غیر مخصوصۃ بوقت ولا سبب من "الحصن" وعزاہ الی الاربعۃ وابن حبان و "مستدرک" الحاکم و "مصنف" ابن ابی شیبۃ (ص ۲۲۹)

مُنِيبًا رَبِّ تَقَبَّلْ تَوْبَتِي وَاغْسِلْ حَوْبَتِي وَأَجِبْ دَعْوَتِي وَ

کے ساتھ متوجہ ہونے والا۔ اے میرے پروردگار میری توبہ قبول کر لے میرے گناہ دھو ڈال میری دعا قبول فرما

ثَبِّتْ حُجَّتِي وَسَدِّدْ لِسَانِي وَاهْدِ قَلْبِي وَاسْلُلْ سَخِيمَةَ صَدْرِي

میری حجت مضبوط کر دے میری زبان کو سیدھا رکھ میرے دل کو راہ راست پر لگا اور میرے دل کی سوزش (یعنی کینہ) نکال دے

۳۱ اَللّٰهُمَّ[1] اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَارْضَ عَنَّا وَتَقَبَّلْ مِنَّا وَأَدْخِلْنَا

اے اللہ ہم کو بخش دے ہم پر رحم فرما ہم سے راضی ہو جا ہمارے اعمال قبول کر لے اور ہم کو جنت میں

الْجَنَّةَ وَنَجِّنَا مِنَ النَّارِ وَأَصْلِحْ لَنَا شَأْنَنَا كُلَّهُ ۔

داخل کر اور ہمیں عذاب دوزخ سے نجات دے اور ہماری ساری حالتیں درست کر دے ۔

۳۲ اَللّٰهُمَّ إِنِّي[2] أَسْأَلُكَ الثَّبَاتَ فِي الْأَمْرِ وَأَسْأَلُكَ عَزِيمَةَ

اے اللہ میں تجھ سے دین پر مضبوطی کے ساتھ قائم رہنے کا طالب ہوں اور نیکی پر پختہ ارادہ مانگتا ہوں

الرُّشْدِ وَأَسْأَلُكَ شُكْرَ نِعْمَتِكَ وَحُسْنَ عِبَادَتِكَ وَأَسْأَلُكَ

اور تیری نعمت پر شکر گذاری اور تیری عبادت کو حسن و خوبی کے ساتھ ادا کرنے کا طالب ہوں

لِسَانًا صَادِقًا وَقَلْبًا سَلِيمًا وَخُلُقًا مُسْتَقِيمًا) وَأَعُوذُ بِكَ

اور سچی زبان، شکوک و شبہات سے پاک صاف دل اور مستقیم عادتیں مانگتا ہوں اور تیری پناہ لیتا ہوں

مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَأَسْأَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا تَعْلَمُ وَأَسْتَغْفِرُكَ

ان باتوں کی برائی سے جن کو تو جانتا ہے اور تجھ سے مانگتا ہوں ان باتوں کی بھلائی جن کا تجھ کو علم ہو اور جو گناہ

مِمَّا تَعْلَمُ إِنَّكَ أَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ ۔

تیرے علم میں ہوں ان سے بخشش کا طالب ہوں یقیناً تو پوشیدہ باتوں کا پورا پورا جاننے والا ہے ۔

۳۳ اَللّٰهُمَّ[3] أَلِّفْ بَيْنَ قُلُوبِنَا وَأَصْلِحْ ذَاتَ بَيْنِنَا وَاهْدِنَا

اے اللہ تو ہمارے دلوں میں باہم محبت پیدا کر دے اور ہماری آپس کی رنجشوں کی اصلاح فرما دے اور ہم کو

سُبُلَ السَّلَامِ وَنَجِّنَا مِنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّورِ وَجَنِّبْنَا

سلامتی کے راستے دکھا دے اور نور عطا فرما کر تاریکیوں سے نجات دے اور بے حیائیوں سے

۱ ذكره ابن الجزري في الأدعية التي هي غير مخصوصة بوقت ولا سبب من "الحصن" وعزاه إلى ابن ماجه وأبي داؤد (ص ۲۲۹ و ۲۳۰)

۲ ذكره ابن الجزري في الأدعية التي هي غير مخصوصة بوقت ولا سبب من "الحصن" وعزاه إلى الترمذي و ابن حبان و"مستدرك" الحاكم و"مصنف" ابن أبي شيبة (ص ۲۳۰)

۳ ذكره ابن الجزري في الأدعية التي هي غير مخصوصة بوقت ولا سبب من "الحصن" وعزاه إلى أبي داؤد وابن حبان و"مستدرك" الحاكم و"المعجم الكبير" للطبراني (ص ۲۳۰)

الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَبَارِكْ لَنَا فِيْ

ہم کو بچالے جو ان میں کھلی ہوئی ہیں اور جو پوشیدہ ہیں اور ہمارے

أَسْمَاعِنَا وَأَبْصَارِنَا وَقُلُوْبِنَا وَأَزْوَاجِنَا وَذُرِّيَّاتِنَا وَتُبْ

کانوں میں اور آنکھوں میں اور دلوں میں اور ہماری بیبیوں میں اور بچوں میں برکت عطا فرما اور ہماری

عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ وَاجْعَلْنَا شَاكِرِيْنَ

توبہ قبول کر کیونکہ تو ہی سب سے بڑا توبہ قبول کرنے والا اور مہربان ہے اور ہم کو اپنی نعمتوں کا شکرگذار اور

لِنِعْمَتِكَ (مُثْنِيْنَ) بِهَا قَابِلِيْهَا وَأَتِمَّهَا عَلَيْنَا ۔

ان پر تعریف کرنے والا اور اس کا قبول کرنے والا بنادے اور ہمارے اوپر اپنی نعمت پوری فرمادے ۔

اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ خَشْيَتِكَ مَا تَحُوْلُ بِهٖ بَيْنَنَا وَبَيْنَ ٣٤

اے اللہ ہمیں نصیب فرما اپنا اتنا خوف جس کی وجہ سے تو ہمارے درمیان اور اپنی نافرمانیوں کے درمیان

مَعَاصِيْكَ وَمِنْ طَاعَتِكَ مَا تُبَلِّغُنَا بِهٖ جَنَّتَكَ وَمِنَ

حائل ہوجائے اور اپنی اتنی فرمانبرداری عطا فرما جس کے سبب تو ہم کو اپنی جنت تک پہنچادے اور وہ یقین دے

الْيَقِيْنِ مَا تُهَوِّنُ بِهٖ عَلَيْنَا مَصَائِبَ الدُّنْيَا وَمَتِّعْنَا

جس کی وجہ سے تو دنیا کی مصیبتوں کا جھیلنا ہم پر آسان کردے اور جب تک ہم کو زندہ رکھے ہمارے

بِأَسْمَاعِنَا وَأَبْصَارِنَا وَقُوَّتِنَا مَا أَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ

کانوں اور آنکھوں اور ہماری قوت سے ہم کو فائدہ اٹھانے کا موقع عطا فرما اور ہماری زندگی تک ان کو

مِنَّا وَاجْعَلْ ثَأْرَنَا عَلٰى مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا عَلٰى مَنْ

قائم رکھ کر ہمارا وارث بنا اور ہمارا بدلہ صرف ان لوگوں میں دائر کردے جو ہم پر ظلم کریں اور ہماری مدد فرما ان لوگوں کے

عَادَانَا وَلَا تَجْعَلْ مُصِيْبَتَنَا فِيْ دِيْنِنَا وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا

مقابلے میں جو ہم سے دشمنی رکھیں اور ہماری مصیبت ہمارے دین پر نہ ڈال اور دنیا کو ہمارا بڑا مقصد نہ بنا اور نہ اس کو

أَكْبَرَ هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا مَنْ لَّا يَرْحَمُنَا ۔

ہمارے علم کی انتہائی پرواز بنا اور جو ہمارے اوپر رحم نہ کھائے اس کو ہم پر مسلط نہ فرما ۔

[1] ذكره ابن الجزري في الأدعية التي هي غير مخصوصة بوقت ولا سبب من "الحصن" وعزاه الى الترمذي والنسائي و"مستدرك الحاكم" (ص ۲۳۱ و ۲۳۲)

اَللّٰهُمَّ[1] اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ غِنَی الْاَهْلِ وَالْمَوْلٰی وَاَعُوْذُبِكَ اَنْ ١١

اے اللہ میں تجھ سے اپنے گھروالوں اور اپنے غمخواروں کی مالداری مانگتا ہوں اور تیری پناہ لیتا ہوں رشتے ناتے

يَّدْعُوَ عَلَيَّ رَحِمٌ قَطَعْتُهَا۔

کی بددعا سے جس کو میں نے کاٹ ڈالا ہو۔

اَللّٰهُمَّ[2] اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ نَفْسًا بِكَ مُطْمَئِنَّةً تُؤْمِنُ بِلِقَآئِكَ ١٢

اے اللہ میں تجھ سے ایسا نفس مانگتا ہوں جس کو چین پڑے تیری ذات سے اور جو تیری ملاقات کا یقین رکھے

وَتَرْضٰی بِقَضَآئِكَ وَتَقْنَعُ بِعَطَآئِكَ۔

اور تیرے حکم پر راضی رہے اور تیری بخشش پر قناعت کرے۔

اَللّٰهُمَّ[3] اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِیْ عَلٰی بَطْنِهٖ وَمِنْ شَرِّ ١٣

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ان جانوروں کے شر سے جو پیٹ کے بل چلتے ہیں اور ان کے شر سے جو دو پیروں پر

مَنْ يَّمْشِیْ عَلٰی رِجْلَيْنِ وَمِنْ شَرِّ مَنْ يَّمْشِیْ عَلٰٓی اَرْبَعٍ۔

چلتے ہیں اور ان کے شر سے جو چار پیروں پر چلتے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ[4] اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنِ امْرَاَةٍ تُشَيِّبُنِیْ قَبْلَ الْمَشِيْبِ وَ ١٤

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ایسی عورت سے جو بڑھاپے سے پہلے مجھ کو بوڑھا بنادے اور

اَعُوْذُبِكَ مِنْ وَّلَدٍ يَّكُوْنُ عَلَيَّ وَبَالًا وَّاَعُوْذُبِكَ مِنْ مَّالٍ

تیری پناہ لیتا ہوں ایسی اولاد سے جو میرے لئے وبال جان بن جائے اور تیری پناہ لیتا ہوں ایسے مال سے

يَّكُوْنُ عَلَيَّ عَذَابًا وَّاَعُوْذُبِكَ مِنْ صَاحِبٍ خَدِيْعٍ اِنْ رَّاٰی

جو میرے لئے عذاب کا سبب بنے اور تیری پناہ لیتا ہوں اس دغاباز دوست سے جو نیکی دیکھے تو اس کو

[1] قلت لعل المصنف رحمہ اللہ تعالیٰ اخذہ من "الکلم الطیب" والحدیث رواہ الطبرانی عن زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہ کان یقول حین یضطجع "اللّٰهم انی اسالک غنی الاھل والمولیٰ" الحدیث۔ قال الھیثمی واسنادہ جید۔ کذا فی "مجمع الزوائد" (ج ١٠ ص ١٢٥)

[2] ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی الطبرانی فی "الکبیر" والضیاء المقدسی عن ابی امامۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ١ ص ١٩٨)

[3] ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی الطبرانی فی "الکبیر" عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ١ ص ٢٠٠)

[4] قلت لعل المصنف رحمہ اللہ تعالیٰ اخذہ من "الکلم الطیب" والحدیث ذکرہ السیوطی فی "عمل الیوم واللیلۃ" (ص ٢٧) ولم یعزہ الی احد۔ وھذا الکتاب ملخص من کتابیہ "منہاج السنۃ" و "الکلم الطیب"۔

حَسَنَةً دَفَنَهَا وَاِنْ رَّاٰی سَیِّئَةً اَفْشَاهَا۔

دبادے اور برائی دیکھے تو اس کو لوگوں میں کہتا پھرے۔

۱۵ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تَعْلَمُ سِرِّیْ وَعَلَانِیَتِیْ فَاقْبَلْ مَعْذِرَتِیْ وَتَعْلَمُ حَاجَتِیْ

اے اللہ تو میرے چھپے اور کھلے کا جاننے والا ہے تو میری معذرت قبول فرمالے اور میری ضرورت کو جانتا ہے تو مجھ کو

فَاَعْطِنِیْ سُؤْلِیْ وَتَعْلَمُ مَا فِیْ نَفْسِیْ فَاغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ۔

میری حاجت کی چیز عطا فرمادے اور تو جانتا ہے جو کچھ مجھ میں ہے تو میرے گناہ بخشدے۔

۱۶ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ اِیْمَانًا یُّبَاشِرُ قَلْبِیْ وَیَقِیْنًا صَادِقًا

اے اللہ میں تجھ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو میرے دل میں رچ جائے اور سچا یقین

حَتّٰی اَعْلَمَ اَنَّهٗ لَا یُصِیْبُنِیْ اِلَّا مَا كَتَبْتَ لِیْ وَرِضًا بِمَا قَسَمْتَ

تاکہ میں اس پر یقین رکھوں کہ مجھ کو نہیں پہنچ سکتا مگر وہ جو تو نے میرے مقدر میں لکھ دیا ہے اور عطا

لِیْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

فرمادے مجھ کو رضامندی اس پر جو تو نے مجھ کو بانٹ کر دیدیا ہے بیشک تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔

۱۷ اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا دَآئِمًا مَّعَ دَوَامِكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا

اے اللہ سب تعریف تجھ ہی کو زیبا ہے ہمیشہ رہنے والی تیری ہمیشگی کے ساتھ اور سب تعریف تجھ ہی کو زیبا ہے باقی رہنے والی

خَالِدًا مَّعَ خُلُوْدِكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا لَّا مُنْتَهٰی لَهٗ دُوْنَ مَشِیْئَتِكَ

تیری ہمیشگی کے ساتھ اور اے اللہ تجھ ہی کو سب تعریف ہے جس کا تیری مشیت سے پہلے کہیں خاتمہ نہ ہو۔

۱؎ ذکرہ السیوطی فی "الدر المنثور" فقال اخرجہ الطبرانی فی "الاوسط" وابن عساکر بسند ضعیف عن عائشۃ رضی اللہ تعالٰی عنہا عن النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قال لما اھبط اللہ آدم الی الارض قام وجاہ الکعبۃ فصلی رکعتین فالھمہ اللہ ھذا الدعاء "اللھم انک تعلم سری وعلانیتی" الحدیث وفی آخرہ فاوحی اللہ الیہ یا آدم قد قبلت توبتک وغفرت ذنبک ولن یدعونی احد بھذا الدعاء الا غفرت لہ ذنبہ وکفیتہ المھم من امرہ وزجرت عنہ الشیطان واتجرت لہ من وراء کل تاجر واقبلت الیہ الدنیا راغمۃ وان لم یردھا (ج ۱ ص ۵۹) وقال السیوطی فی "اصول الرفق بحصول الرزق" ولہ شواھد من حدیث بریدۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ اخرجہ البیھقی (ص ۴) قلت وقد ذکرھا فی "الدر المنثور" ومنھا ما جاء بسند لا بأس بہ، ولیس فی جمیع الروایات فی آخرھا "انک علی کل شیء قدیر" کما ھو مذکور فی "الحزب"۔

۲؎ ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من الاکمال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی الرافعی عن علی رضی اللہ تعالٰی عنہ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۰۳) وذکر نحوہ فی قسم الافعال ایضا وعزاہ الی "شعب الایمان" للبیھقی عن علی رضی اللہ تعالٰی عنہ ان النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نزل علیہ جبرئیل علیہ السلام فقال یا محمد اذا سرک ان تعبد اللہ لیلۃ حق عبادتہ اویوما فقل "اللھم لک الحمد حمدا" الحدیث۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۹۴)

وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا أَدًا آبَدًا لَا يُرِيدُ قَائِلُهُ إِلَّا رِضَاكَ وَلَكَ الْحَمْدُ

اے اللہ تجھ ہی کو سب تعریف زیبا ہے ہمیشہ ہمیشہ ایسی تعریف جس کا کرنے والا تیری رضامندی کے سوا اور کوئی نیت نہ رکھتا ہو

حَمْدًا عِنْدَ كُلِّ طَرْفَةِ عَيْنٍ وَتَنَفُّسِ كُلِّ نَفْسٍ۔

اور تجھ ہی کو سب تعریف زیبا ہے اتنی بار کہ آنکھ جھپکے اور جاندار سانس لے۔

۱۸ اَللّٰهُمَّ اَقْبِلْ بِقَلْبِيْ اِلٰى دِيْنِكَ وَاحْفَظْ مِنْ وَّرَآئِنَا بِرَحْمَتِكَ۔

اے اللہ میرے دل کو اپنے دین کی طرف راغب کردے اور ہمارے پیچھے اپنی رحمت کے ساتھ ہماری نگہبانی رکھ۔

۱۹ اَللّٰهُمَّ ثَبِّتْنِيْ اَنْ اَزِلَّ وَاهْدِنِيْ اَنْ اَضِلَّ۔

اے اللہ مجھے سنبھالے رہ کہیں پھسل نہ جاؤں اور مجھے ہدایت عطا فرما دے کہیں گمراہ نہ ہو جاؤں۔

۲۰ اَللّٰهُمَّ كَمَا حُلْتَ بَيْنِيْ وَبَيْنَ قَلْبِيْ فَحُلْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ الشَّيْطَانِ وَعَمَلِهٖ۔

اے اللہ جس طرح تو میرے اور میرے دل کے درمیان حائل ہو گیا اسی طرح تو میرے اور شیطان اور اس کے اعمال کے درمیان حائل ہو جا

۲۱ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا مِنْ فَضْلِكَ وَلَا تَحْرِمْنَا رِزْقَكَ وَبَارِكْ لَنَا فِيْمَا رَزَقْتَنَا

اے اللہ ہم کو اپنے فضل سے رزق عطا فرما اور اپنا رزق ہم سے مت روک اور جو رزق تو نے ہم کو عطا فرمایا ہو اس میں ہمیں برکت دے

وَاجْعَلْ غِنَاءَنَا فِيْ اَنْفُسِنَا وَاجْعَلْ رَغْبَتَنَا فِيْمَا عِنْدَكَ۔

اور ہم کو دل کی تونگری عطا فرما اور ہمارے دل میں ان نعمتوں کی رغبت ڈال دے جو تیرے ہاں ہیں۔

۲۲ اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ خَلَّاقٌ عَظِيْمٌ اِنَّكَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ اِنَّكَ غَفُوْرٌ

اے اللہ تو سب کا پیدا کرنے والا بڑی عظمت والا ہے تو بڑا سننے والا اور سب کچھ جاننے والا ہے بیشک تو بڑا بخشنے والا

ؑ قلت لعل المصنف رحمہ اللہ تعالی اخذہ من "الکلم الطیب" والحدیث رواہ ابو یعلی الموصلی عن انس رضی اللہ تعالی عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم یقول فی دعائہ "اللہم اقبل بقلبی الی دینک" الحدیث، قال الہیثمی رواہ ابو یعلی عن شیخہ ابی اسمعیل الجیزی ولم اعرفہ وبقیہ رجالہ ثقات۔ کذا فی "مجمع الزوائد" (ج ۱۰ ص ۱۷۶)

۲ ؎ قلت لعل المصنف رحمہ اللہ تعالی اخذہ من "الکلم الطیب" وذکرہ السیوطی فی "عمل الیوم واللیلۃ" (ص ۶۵) ولم یعزہ الی احد۔ وکتابہ ہذا الملخص من کتابیہ "منہاج السنۃ" و"الکلم الطیب"۔

۳ ؎ ذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی الدیلمی عن جابر رضی اللہ تعالی عنہ قال دخلت علی رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فقال یا جابر ہؤلاء الاعنز الاحدی عشرۃ فی الدار احب الیک من کلمات علمنیہن جبرئیل انفا تجمع لک خیر الدنیا والآخرۃ قلت یا رسول اللہ واللہ انی محتاج وہؤلاء الکلمات احب الی قال تقول "اللہم انت الخلاق العظیم" الحدیث۔ وفی آخرہ "تعلمہن وعلمہن عقبک من بعدک" کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۹۳)

رَحِيْمٌ اِنَّكَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔

اور بڑا مہربان ہے بیشک تو عظمت والے عرش کا مالک ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ الْبَرُّ الْجَوَادُ الْكَرِيْمُ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَ ۲۳

اے اللہ تو ہی ہے بہت بڑا محسن، بڑا سخی اور کرم کرنے والا۔ میرے گناہ بخش دے اور مجھ پر رحم فرما۔ اور

عَافِنِيْ وَارْزُقْنِيْ وَاسْتُرْنِيْ وَاجْبُرْنِيْ وَارْفَعْنِيْ وَاهْدِنِيْ وَلَا

مجھے عافیت دے اور مجھے رزق عطا فرما اور میرے عیب چھپالے اور میری اصلاح فرما اور مجھ کو بلند فرما اور مجھ کو ہدایت نصیب فرما دے

تُضِلَّنِيْ وَاَدْخِلْنِي الْجَنَّةَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔ اِلَيْكَ[1]

اور گمراہ نہ کر اور اے ارحم الراحمین اپنی رحمت سے مجھ کو جنت میں داخل فرما دے۔ اے میرے رب

رَبِّ فَحَبِّبْنِيْ وَفِيْ نَفْسِيْ لَكَ رَبِّ فَذَلِّلْنِيْ وَفِيْ اَعْيُنِ النَّاسِ

تو مجھے اپنی بارگاہ میں پسند فرمالے اے میرے رب تو اپنے لئے مجھ کو میری نظروں میں ذلیل رکھ اور دوسروں کی نظروں میں

فَعَظِّمْنِيْ وَمِنْ سَيِّئِ الْاَخْلَاقِ فَجَنِّبْنِيْ۔

عزت والا کردے اور برے اخلاق سے مجھے محفوظ رکھ۔

اَللّٰهُمَّ[2] اِنَّكَ سَاَلْتَنَا مِنْ اَنْفُسِنَا مَا لَا نَمْلِكُهُ اِلَّا بِكَ فَاَعْطِنَا ۲۴

اے اللہ تو نے ہم سے وہ چیز طلب فرمائی ہے جس کے ہم خود مالک نہیں ہیں مگر تیری ہی مدد کے ساتھ لہذا اب تو

مِنْهَا مَا يُرْضِيْكَ عَنَّا۔

اس میں سے ہم کو وہ عمل عطا فرما جو تجھ کو ہم سے راضی کردے۔

اَللّٰهُمَّ[3] اِنِّيْ اَسْاَلُكَ اِيْمَانًا دَائِمًا وَّاَسْاَلُكَ قَلْبًا خَاشِعًا وَّ ۲۵

اے اللہ میں تجھ سے وہ ایمان مانگتا ہوں جو ہمیشہ رہنے والا ہو اور وہ قلب جو عاجزی کرنے والا ہو اور

[1] ذكره السيوطي في قسم الاقوال من "جمع الجوامع" بدون الفاء في سائر الصيغ وعزاه الى ابن لال عن ابن مسعود رضي الله تعالى عنه۔ كذا في "كنز العمال" (ج۱ ص۱۹۶) وذكره في قسم الافعال ايضاً وسياقه سياق المحرر وعزاه الى "مكارم الاخلاق" لابن لال وقال سنده ضعيف۔ كذا في "كنز العمال" (ج۱ ص۳۰۷) وذكره في "زوائد الجامع الصغير" ايضاً كما في "الفتح الكبير في ضم الزيادة الى الجامع الصغير" للنبهاني (ج۱ ص۲۳۶)

[2] ذكره السيوطي في "الجامع الصغير" وعزاه الى ابن عساكر عن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه (ج۱ ص۹۳)

[3] ذكره السيوطي في قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاه الى "نوادر الاصول" للحكيم الترمذي باسناده عن ابي ذر رضي الله تعالى عنه في حديث طويل سأل رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم عن دعائه فقال نعم فداك ابي وامي ما سمعته من بشر وانما هو عشرة احرف الهمني ربي الهاماً وانا ادعو به كل يوم مرتين استقبل القبلة فاسبح الله مليا واهلله مليا واحمده مليا واكبره مليا ثم ادعو بتلك عشرة كلمات *

أَسْأَلُكَ يَقِينًا صَادِقًا وَّأَسْأَلُكَ دِينًا قَيِّمًا وَّأَسْأَلُكَ الْعَافِيَةَ

میں تجھ سے مانگتا ہوں یقین سچا اور تجھ سے طلب کرتا ہوں ٹھیک ٹھیک دین اور تجھ سے مانگتا ہوں ہر بلا سے

مِنْ كُلِّ بَلِيَّةٍ وَّأَسْأَلُكَ دَوَامَ الْعَافِيَةِ وَأَسْأَلُكَ الشُّكْرَ عَلَى

عافیت اور تجھ سے چاہتا ہوں ہمیشہ کا چین اور عافیت پر شکر گزاری اور تجھ سے

الْعَافِيَةِ وَأَسْأَلُكَ الْغِنٰى عَنِ النَّاسِ.

مانگتا ہوں لوگوں سے بے نیاز ہو جانا۔

۲۶ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنْ بَطَرِ الْغِنٰى وَمَذَلَّةِ الْفَقْرِ يَا مَنْ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں مالداری پر اکڑنے سے اور فقیری کی ذلت سے۔ اے وہ ذات

وَّعَدَ فَوَفٰى وَأَوْعَدَ فَعَفَا اغْفِرْ لِمَنْ ظَلَمَ وَأَسٰى يَا مَنْ تَسُرُّهٗ

جس نے وعدہ فرمایا تو پورا فرمایا اور عذاب کو کہا تو بخش دیا۔ معاف فرما دے اس شخص کو جس نے ظلم کیا ہے اور

طَاعَتِي وَلَا تَضُرُّهٗ مَعْصِيَتِي هَبْ لِي مَا يَسُرُّكَ وَاغْفِرْ لِي

برا عمل کر لیا ہے۔ اے وہ خدا جس کو میری فرمانبرداری خوش کر دیتی ہے اور میری نافرمانی اس کا کچھ بگاڑتی نہیں جو

مَا لَا يَضُرُّكَ.

بات تجھ کو خوش کرتی ہے تو مجھ کو وہ عطا فرما دے اور جو بات تیرا کچھ بگاڑتی نہیں تو مجھ کو وہ معاف فرما دے۔

۲۷ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الشَّكِّ فِي الْحَقِّ بَعْدَ الْيَقِينِ وَ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں یقین کر لینے کے بعد حق میں شک کرنے سے اور

※ "اللهم انی اسالك ايمانا دائما" الحديث- كذا فی "منتخب كنز العمال" (ج ۲- ص ۱۱۸ و ۱۱۹) وقد سقط من تلك العشرة الاحرف من "الكنز" (واسالك دوام العافية) (ج ۱- ص ۳۰۲) ومن "الحزب الاعظم" (واسالك علما نافعا) بعد قوله (قلبا خاشعا) وكذا (اسالك تمام العافية) بعد قوله (من كل بلية) فليتنبه -

سلہ قلت لعل المصنف رحمه الله تعالى اخذه من "الكلم الطيب" والحديث ذكره المناوی فی "كنوز الحقائق" وعزاه الى الطيالسی (ص ۳۹۴)

سلہ قلت لعل المصنف رحمه الله تعالى اخذه من "الكلم الطيب" ولم اعثر عليه-

سلہ ذكره السيوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاه الى ابن صهری فی "اماليه" عن البراء رضی الله تعالى عنه ولفظه "اللهم انی اعوذبك من الشك بعد اليقين واعوذبك من شر الشيطان الرجيم واعوذبك من عذاب يوم الدين" كذا فی "كنز العمال" (ج ۱ ص ۲۰۱) و "منتخب الكنز" (ج ۲ ص ۱۱۱ و ۱۱۲) ولعل المصنف رحمه الله تعالى نقل هذا السياق من "الكلم الطيب"-

اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ يَوْمِ الدِّيْنِ۔

تیری پناہ لیتا ہوں شیطان مردود سے اور تیری پناہ لیتا ہوں قیامت کے دن کے شر سے۔

۲۸ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا تُبْتُ اِلَيْكَ مِنْهُ ثُمَّ عُدْتُّ فِيْهِ

اے اللہ میں تجھ سے معافی مانگتا ہوں ان گناہوں سے جو میں نے توبہ کرنے کے بعد پھر کئے ہیں

وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَا اَعْطَيْتُكَ مِنْ نَفْسِيْ ثُمَّ لَمْ اُوْفِ لَكَ بِهٖ ۱

اور میں تجھ سے معافی چاہتا ہوں ان وعدوں کی بھی جو میں نے اپنی جانب سے تجھ سے کئے تھے اور پھر میں نے وہ تجھ سے پورے نہ کئے

وَاَسْتَغْفِرُكَ لِلنِّعَمِ الَّتِيْ تَقَوَّيْتُ بِهَا عَلٰى مَعْصِيَتِكَ وَاَسْتَغْفِرُكَ

اور معافی مانگتا ہوں ان نعمتوں کی بھی جن کو میں نے تیری نافرمانی کرنے کا ذریعہ بنالیا ہو اور تجھ سے معافی مانگتا ہوں ہر اس

لِكُلِّ خَيْرٍ اَرَدْتُّ بِهٖ وَجْهَكَ فَخَالَطَنِيْ فِيْهِ مَا لَيْسَ لَكَ۔

بھلائی کی جس کو میں نے تیری نیت سے کرنے کا ارادہ کیا پھر اس میں شامل ہوگیا جو تیری ذات کے لئے نہ تھا۔

۲۹ اَللّٰهُمَّ لَا تُخْزِنِيْ فَاِنَّكَ بِيْ عَالِمٌ وَّلَا تُعَذِّبْنِيْ فَاِنَّكَ عَلَيَّ قَادِرٌ۔

اے اللہ تو مجھے رسوا نہ کرنا کیونکہ تو مجھے خوب جانتا ہے اور تو مجھے عذاب نہ دینا کیونکہ تو ہر طرح مجھ پر قادر ہے۔

۳۰ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِمَّنْ تَوَكَّلَ عَلَيْكَ فَكَفَيْتَهٗ وَاسْتَهْدَاكَ[۲]

اے اللہ تو مجھے ان لوگوں میں بنالے جنھوں نے تیری ذات پر بھروسہ کیا تو ان کیلئے تو کافی ہوگیا اور جنھوں نے تجھ سے ہدایت

فَهَدَيْتَهٗ وَاسْتَنْصَرَكَ فَنَصَرْتَهٗ

مانگی تو تو نے ان کو نصیب فرمادی اور تجھ سے مدد مانگی تو تو نے ان کی مدد فرمادی۔

۳۱ اَللّٰهُمَّ[۳] اجْعَلْ وَسَاوِسَ قَلْبِيْ خَشْيَتَكَ وَذِكْرَكَ وَاجْعَلْ

اے اللہ بنادے میرے دل کے خیالات اپنا خوف اور اپنی ایسی یاد اور لگادے

---

[۱] ذکره السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاه الی "مسند الفردوس" للدیلمی عن ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہما قال کان رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کثیرا ما یقول لنا معاشر اصحابی ما یمنعکم ان تکفروا ذنوبکم بکلمات یسیرة قلنا یا رسول اللہ وما ھی؟ قال مقالة اخی خضر، قلنا یا رسول اللہ ما کان یقول قال کان یقول "اللھم انی استغفرك لما تبت" الحدیث۔ وفیہ "واستغفرك للنعم التی انعمت بھا علی فتقویت بھا علی معاصیك" والباقی سواء کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ص-۳۱)

[۲] ذکره السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاه الی "کتاب المتوکل" لابن ابی الدنیا عن انس رضی اللہ تعالی عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم یقول فی دعائہ "اللھم اجعلنی ممن توکل علیك" الحدیث کذا فی "کنز العمال" (ج ۱-ص ۳۰۸)

[۳] قلت لعل المصنف رحمہ اللہ تعالی اخذه من "الکلم الطیب" ولم اعثر علیہ۔

هِمَّتِيْ وَهَوَايَ فِيْمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى۔

میری ہمت اور خواہش کو ان عملوں میں جو تجھ کو پسند ہوں اور تو ان سے راضی ہو۔

۳۲ اَللّٰهُمَّ وَمَا ابْتَلَيْتَنِيْ بِهٖ مِنْ رَّخَاءٍ وَّشِدَّةٍ فَمَسِّكْنِيْ بِسُنَّةِ

اے اللہ نرمی اور سختی جس صورت میں بھی تو نے مجھ کو آزمایا ہو تو اس میں مجھ کو صحیح طریقہ پر اور

الْحَقِّ وَشَرِيْعَةِ الْاِسْلَامِ۔

شریعت اسلام پر قائم رکھنا۔

۳۳ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْاَلُكَ تَمَامَ النِّعْمَةِ فِي الْاَشْيَاءِ كُلِّهَا وَالشُّكْرَ لَكَ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں سب چیزوں میں پورا ہونا نعمت کا اور اس پر تیرا شکر کرنا

عَلَيْهَا حَتّٰى تَرْضٰى وَبَعْدَ الرِّضَا الْخِيَرَةَ فِيْ جَمِيْعِ مَا يَكُوْنُ فِيْهِ

کہ تو راضی ہو جائے اور انتخاب فرمانا تمام ایسی چیزوں میں جن میں انتخاب ہوتا ہے اور

الْخِيَرَةُ وَبِجَمِيْعِ مَيْسُوْرِ الْاُمُوْرِ كُلِّهَا لَا بِمَعْسُوْرِهَا يَا كَرِيْمُ۔

پسند فرمانا سب آسان کاموں کا نہ ان کاموں کا جو مشکل ہوں اے بزرگی اور شرف والے۔

۳۴ اَللّٰهُمَّ فَالِقَ الْاِصْبَاحِ وَجَاعِلَ اللَّيْلِ سَكَنًا وَّالشَّمْسِ وَ

اے صبح کو پھاڑ کر نکالنے والے اور رات کو سکون اور آرام کے لئے بنانے والے اور سورج اور

الْقَمَرِ حُسْبَانًا اِقْضِ عَنِّي الدَّيْنَ وَاَغْنِنِيْ مِنَ الْفَقْرِ وَ

چاند کو حساب سے چلانے والے میرا قرض ادا کرا دے اور مجھ کو محتاجی سے بے نیاز فرما دے اور

قَوِّنِيْ عَلَى الْجِهَادِ فِيْ سَبِيْلِكَ۔

اپنے راستہ میں جہاد کی طاقت بخش۔

---

[1] قلت لعل المصنف رحمہ اللہ تعالیٰ اخذہ من "الکلم الطیب" ولم اعثر علیہ۔

[2] ذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "کتاب الشکر" لابن ابی الدنیا عن عبد العزیز بن ابی سلمۃ الماجشون قال حدثنی من اصدق ان ابابکر الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کان یقول فی دعائہ "اسالک تمام النعمۃ"۔ الحدیث۔ کذا فی کنز العمال" (ج ۱۔ ص ۳۰۳)

[3] ذکرہ السیوطی فی "الدر المنثور" فقال اخرج ابن ابی شیبۃ عن مسلم بن یسار قال کان من دعاء النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم "اللھم فالق الاصباح وجاعل اللیل سکنا والشمس والقمر حسبانا اقض عنی الدین واغننی من الفقر وامتعنی بسمعی وبصری وقونی فی سبیلک" (ج ۲ ص ۳۴)

٣٥ اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ فِيْ بَلَائِكَ وَصَنِيْعِكَ إِلٰى خَلْقِكَ وَلَكَ

اے اللہ تیری تعریف تیری آزمائش پر بھی اور تیرے ہر سلوک پر جو تو اپنی مخلوق کے ساتھ کرے اے اللہ

الْحَمْدُ فِيْ بَلَائِكَ وَصَنِيْعِكَ إِلٰى أَهْلِ بُيُوْتِنَا وَلَكَ الْحَمْدُ فِيْ

تیری تعریف تیری آزمائش پر اور تیرے ہر عمل پر جو تو ہمارے گھروالوں کے ساتھ کرے اور تیری تعریف تیری آزمائش پر

بَلَائِكَ وَصَنِيْعِكَ إِلٰى أَنْفُسِنَا خَاصَّةً وَلَكَ الْحَمْدُ بِمَا هَدَيْتَنَا

اور اس پر جو سلوک تو خاص ہماری جانوں کے ساتھ کرے اور تیری تعریف اس پر بھی کہ تو نے ہم کو ہدایت دی

وَلَكَ الْحَمْدُ بِمَا أَكْرَمْتَنَا وَلَكَ الْحَمْدُ بِمَا سَتَرْتَنَا وَلَكَ الْحَمْدُ

اور تیری تعریف اس پر بھی کہ تو نے ہم کو شرف بخشا اور تیری تعریف اس پر بھی کہ تو نے ہماری پردہ پوشی فرمائی اور تیری تعریف اس پر بھی

بِالْقُرْاٰنِ وَلَكَ الْحَمْدُ بِالْأَهْلِ وَالْمَالِ وَلَكَ الْحَمْدُ بِالْمُعَافَاةِ

کہ تو نے قرآن عطا کیا اور تیری تعریف اس پر کہ تو نے گھر والے اور مال بھی بخشا اور تیری تعریف عافیت عطا فرمانے پر

وَلَكَ الْحَمْدُ حَتّٰى تَرْضٰى وَلَكَ الْحَمْدُ إِذَا رَضِيْتَ يَا أَهْلَ

اور تیری تعریف اتنی کہ تو راضی ہو جائے اور تیری تعریف اس وقت بھی جب تو راضی ہو جائے اے وہ ذات

التَّقْوٰى وَأَهْلَ الْمَغْفِرَةِ۔

جس سے ڈرنا اور معافی طلب کرنا اسی کی شایانِ شان ہے۔

٣٦ اَللّٰهُمَّ وَفِّقْنِيْ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ وَالْعَمَلِ وَ

اے اللہ تو مجھ کو توفیق بخش ہر اس بات کی جس کو تو پسند فرمائے اور جس سے تو راضی ہو یعنی قول کی عمل کی اور

الْفِعْلِ وَالنِّيَّةِ وَالْهُدٰى إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

فعل کی، نیت کی اور ہدایت کی بیشک تو سب کچھ کر سکتا ہے۔

٣٧ اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَللّٰهُمَّ

اے اللہ ساتوں آسمانوں کے مالک اور عرش عظیم کے مالک اے اللہ

۱؎ ذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی کتاب الدعاء للطبرانی و"مسند الفردوس" للدیلمی عن انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال ادعوکم بدعوات سمعتهن من رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم دعا بهن لاهل قباء "اللهم لك الحمد فی بلائك وصنيعك الی خلقك" الحديث۔ وقال فيه نافع ابو هرمز متروك۔ كذا فی "كنز العمال" (ج۱ ص۳۰۸) وليس فيه ولا فی "منتخب الكنز" (ج۲ ص۲۰) ولك الحمد بما اكرمتنا۔

۲؎ ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "مسند الفردوس" للدیلمی عن ابن عمرؓ۔ كذا فی "كنز العمال" (ج۱ ص۲۰۰)

۳؎ ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "مكارم الاخلاق" للخرائطی عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرفوعا قال ما قال عبد "اللهم رب السموات السبع" الا اذهب اللہ تعالیٰ همه۔ كذا فی "كنز العمال" (ج۱ ص۱۸۰)

اَكْفِنِیْ كُلَّ مُهِمٍّ مِّنْ حَيْثُ شِئْتَ وَمِنْ اَيْنَ شِئْتَ حَسْبِیَ اللّٰهُ

میری ہر مشکل میں تو کافی ہو جا جس طرح سے تو چاہے اور جس جگہ سے تو چاہے اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے

لِدِيْنِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَا اَهَمَّنِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَیَّ

میرے دین کیلئے اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے ان سب باتوں کیلئے جو مجھے فکر میں مبتلا کریں اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے اس شخص کیلئے جو

حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنِیْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنِیْ بِسُوْءٍ حَسْبِیَ اللّٰهُ

مجھ پر ظلم کرے اللہ تعالیٰ ہی کافی ہے اس شخص کیلئے جو مجھ پر حسد کرے اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے اس شخص کیلئے جو مجھے فریب سے برائی دے،

عِنْدَ الْمَوْتِ حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسَاۤئَلَةِ فِی الْقَبْرِ حَسْبِیَ اللّٰهُ

اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے موت کے وقت اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے قبر میں اور اس میں سوال کے وقت، اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے

عِنْدَ الْمِيْزَانِ حَسْبِیَ اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ

میزان آخرت کے پاس اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے پل صراط کے اوپر اللہ تعالیٰ ہی مجھے کافی ہے معبود کوئی نہیں

اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

سوائے اس کے، اسی پر میں نے بھروسہ کیا وہی مالک ہے عرش عظیم کا۔

۳۸ اَللّٰهُمَّ[۲] حَبِّبِ الْمَوْتَ اِلٰى مَنْ يَّعْلَمُ اَنَّ سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا

اے اللہ موت محبوب بنادے اس شخص کو جس کو یقین ہو اس پر کہ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَسُوْلُكَ

تیرے رسول ہیں۔

۳۹ اَللّٰهُمَّ[۳] اِنَّكَ رَبٌّ عَظِيْمٌ لَا يَسَعُكَ شَیْءٌ مِّمَّا خَلَقْتَ

اے اللہ تو بڑی عظمت والا رب ہے کوئی چیز تجھ کو نہیں سماتی جو تو نے پیدا کی

[۱] ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "نوادر الاصول" للحکیم الترمذی عن بریدۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ مرفوعًا من قال عشر کلمات عند دبر کل صلوۃ غداۃ وجد اللہ تعالیٰ عندھن مکفیا مجزیا خمس للدنیا وخمس للآخرۃ "حسبی اللہ لدینی" الحدیث۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۱۸۸) و"منتخب الکنز" (ج ۲ ص ۹۳) والمتن موافق لما ساقہ فی "المنتخب" الا ان فی آخرہ "علیہ توکلت والیہ انیب" بدل "وھو رب العرش العظیم"۔

[۲] ذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی الطبرانی عن ابی مالک الاشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ولفظہ "اللھم حبب الموت الی من یعلم انی رسولک" (ج ۱ ص ۹۵)

[۳] ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "مسند الفردوس" للدیلمی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۱۹۹) وفیہ "وان الیک المنتھی والرجعی"۔

وَاَنْتَ تَرٰی وَلَا تُرٰی وَاَنْتَ بِالْمَنْظَرِ الْاَعْلٰی وَاَنَّ لَكَ الْاٰخِرَةَ

توسب کو دیکھتا ہے اور خود تو دیکھا نہیں جاتا اور تو سب سے بلند منظر پر ہے اور تیرے ہی لئے ہے آخرت

وَالْاُوْلٰی وَلَكَ الْمَمَاتُ وَالْمَحْیَا وَاِلَیْكَ الْمُنْتَهٰی وَالرُّجْعٰی

اور دنیا اور تیرے ہی لئے ہے مرنا اور جینا اور تیری ہی طرف ہے سب کا پہنچنا اور سب کا پھر

نَعُوْذُبِكَ اَنْ نَّذِلَّ وَنَخْزٰی۔

لوٹ کر آنا۔ ہم تیری پناہ لیتے ہیں اس بات سے کہ ہم ذلیل اور رسوا ہوں۔

۴۰ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ ثَوَابَ الشَّاكِرِیْنَ وَنُزُلَ الْمُقَرَّبِیْنَ وَ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں ثواب شکر والوں کا اور مہمانی مقرب بندوں کی اور

مُرَافَقَةَ النَّبِیِّیْنَ وَیَقِیْنَ الصِّدِّیْقِیْنَ وَذِلَّةَ الْمُتَّقِیْنَ وَاِخْبَاتَ

نبیوں کا ساتھ اور صدیق لوگوں کا یقین اور پرہیزگاروں کی عاجزی اور

الْمُوْقِنِیْنَ حَتّٰی تَوَفَّانِیْ عَلٰی ذٰلِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

یقین والوں کا خشوع یہانتک کہ اٹھائے تو مجھ کو اسی حالت پر اے ارحم الراحمین۔

۴۱ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ بِنِعْمَتِكَ (السَّابِقَةِ) عَلَیَّ وَبَلَآئِكَ الْحَسَنِ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں ان نعمتوں کے صدقہ سے جو پہلے مجھ پر ہو چکی ہیں اور وسیلے سے تیری اس

الَّذِیْ ابْتَلَیْتَنِیْ بِهٖ وَفَضْلِكَ الَّذِیْ فَضَّلْتَ عَلَیَّ اَنْ تُدْخِلَنِیَ

اچھی آزمائش کے جس سے تو نے میرا امتحان کیا ہو اور وسیلے تیرے اس فضل کے جو تو نے مجھ پر فرمایا یہ بات کہ

الْجَنَّةَ بِمَنِّكَ وَفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ۔

تو اپنے احسان، اپنے فضل اور اپنی رحمت سے مجھے جنت میں داخل فرما دے۔

۴۲ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْاَلُكَ بِوَجْهِكَ الْكَرِیْمِ وَاَمْرِكَ الْعَظِیْمِ اَنْ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں تیری کریم ذات کے وسیلے سے اور تیری عظمت والے حکم کے وسیلے سے یہ بات

لہ ذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من جمع الجوامع وعزاہ الی مسند الفردوس للدیلمی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یدعو بین الحجر الاسود والباب اللھم انی اسألك ثواب الشاکرین الحدیث وفیہ عبد السلام بن ابی الجنوب قال ابو حاتم متروك۔ کذا فی کنز العمال (ج ۱۔ ص ۲۹۳)

لہ ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من جمع الجوامع وعزاہ الی مسند الفردوس للدیلمی عن ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ وفیہ افضلت بدل فضلت کذا فی کنز العمال (ج ۱۔ ص ۲۰۰)

لہ ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من جمع الجوامع وعزاہ الی مسند الفردوس للدیلمی عن ابی بکرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ کذا فی کنز العمال (ج ۱۔ ص ۲۰۰)

تُجِيرَنِي مِنَ النَّارِ وَالْكُفْرِ وَالْفَقْرِ۔

کہ تو مجھ کو پناہ دیدے دوزخ کی آگ سے کفر سے اور محتاجی سے۔

۴۳ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ مَّوْتِ الْفُجَاءَةِ وَمِنْ لَّدْغَةِ الْحَيَّةِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اچانک موت سے اور سانپ کے کاٹنے سے

وَمِنَ السَّبُعِ وَمِنَ الْغَرَقِ وَمِنَ الْحَرَقِ وَمِنْ اَنْ اَخِرَّ عَلٰى

اور درندوں سے اور ڈوب جانے سے اور جل جانے سے اور اس بات سے کہ میں کسی چیز پر

شَيْءٍ وَّمِنَ الْقَتْلِ عِنْدَ فِرَارِ الزَّحْفِ۔

گر پڑوں اور لشکر کے بھاگنے کے وقت قتل ہونے سے۔

۴۴ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْاَلُكَ اِيْمَانًا دَآئِمًا وَّهُدًى قَيِّمًا وَّعِلْمًا نَّافِعًا۔

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں ایمان ہمیشہ رہنے والا اور ٹھیک ہدایت اور نفع بخش علم۔

۴۵ اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْ لِفَاجِرٍ عِنْدِيْ نِعْمَةً اُكَافِيْهِ بِهَا فِي

اے اللہ تو کسی فاسق کا احسان میرے اوپر نہ رکھنا جس کا بدلہ مجھے دنیا و آخرت میں

الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ۔

دینا پڑے۔

۴۶ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذَنْبِيْ وَوَسِّعْ لِيْ خُلُقِيْ وَطَيِّبْ لِيْ كَسْبِيْ

اے اللہ میرے گناہ بخشدے اور میرے اخلاق وسیع کردے اور میری کمائی پاک کردے

[1] ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "مسند" الامام احمد عن ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۰۰) وفیہ "لدغ الحیۃ" بدل "لدغۃ الحیۃ" وزاد فی آخرہ "من ان اخر علی شئ او یخر علی شئ" وقد سقط من "الحزب" الجملۃ الاخیرۃ۔

[2] ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "حلیۃ الاولیاء" لابی نعیم الاصبہانی عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ وفیہ "وھدیا قیما" کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۰۰)

[3] ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من جمع الجوامع وعزاہ الی "مسند الفردوس" للدیلمی عن معاذ رضی اللہ تعالٰی عنہ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۰۰)

[4] ذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی ابن النجار عن علی رضی اللہ تعالٰی عنہ ان النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم قال لی اعطیک خمسۃ آلاف شاۃ او اعلمک خمس کلمات فیہن صلاح دینک ودنیاک، فقلت یا رسول اللہ خمسۃ آلاف شاۃ کثیر ولکن علمنی فقال قل "اللہم اغفر لی ذنبی" الحدیث۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۳۰۵) وفیہ "ولا تذھب قلبی" بدل "طبنی"۔

وَقَنِّعْنِيْ بِمَا رَزَقْتَنِيْ وَلَا تُذْهِبْ طَلَبِيْ إِلٰى شَيْءٍ صَرَفْتَهٗ عَنِّيْ

اور جو روزی تو مجھ کو عطا فرمائے اس پر قناعت نصیب فرما اور جو چیز تو مجھ سے ہٹالے تو میرے دل میں اس کی تلاش پیدا نہ کر

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔

اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے۔

٤٧ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى اَهْلِيْ وَمَالِيْ بِسْمِ

اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت میری جان پر اور میرے دین پر، اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت میرے گھر والوں پر اور میرے مال پر، اللہ تعالیٰ کے

اللّٰهِ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ اَعْطَانِيْ رَبِّيْ بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَاءِ بِسْمِ اللّٰهِ

نام کی برکت ہر اس چیز پر جو میرے پروردگار نے مجھ کو عطا کی، اللہ تعالیٰ کے نام سے جو سب ناموں سے بہتر ہے، اللہ تعالیٰ کے نام سے جو

رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَاءِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ

رب ہے زمین و آسمان کا، اللہ تعالیٰ کے نام سے جس کی برکت سے کوئی بیماری نقصان نہیں پہنچا سکتی

دَاءٌ بِسْمِ اللّٰهِ افْتَتَحْتُ وَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّيْ

اللہ تعالیٰ ہی کے نام کی برکت سے میں نے شروع کیا اور اللہ تعالیٰ ہی کی ذات پر میں نے بھروسہ کیا اللہ ہی اللہ میرا

لَا اُشْرِكُ بِهٖ اَحَدًا اَسْاَلُكَ اللّٰهُمَّ بِخَيْرِكَ مِنْ خَيْرِكَ

پروردگار ہے میں کسی کو اس کا شریک نہیں ٹھہراتا، اے اللہ میں تیرے خیر کے وسیلے سے تجھ سے مانگتا ہوں وہ

الَّذِيْ لَا يُعْطِيْهِ غَيْرُكَ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَلَا اِلٰهَ

بھلائی جو تیرے سوا اور کوئی نہیں دے سکتا تیری پناہ عزت والی ہے اور تیری ثنا بڑی ہے اور معبود کوئی نہیں

اِلَّا اَنْتَ اجْعَلْنِيْ فِيْ عِيَاذِكَ وَجِوَارِكَ مِنْ سُوْءٍ وَّمِنَ

سوائے تیرے مجھ کو اپنی پناہ میں لے لے ہر برائی سے اور

الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ۔

شیطان مردود سے۔

[1] ذكره السيوطي في قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاه الى "طبقات" ابن سعد و"عمل اليوم والليلة" لابن السني عن ابان عن انس رضي الله تعالى عنه. كذا في "كنز العمال" (ج١ ص٢٠٢) وفي آخره "يقرأ في عنه الست قل هو الله احد" الى آخر السورة" وذكره في قسم الافعال ايضا وعزاه الى "مستدرك" الحاكم عن انس رضي الله تعالى عنه قال علمني رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم كلمات لن يضرني معهن عتو جبار ولا عنوة مع تيسير الحوائج ولقاء المؤمنين بالمحبة "الله اكبر الله اكبر الله اكبر. الحديث. وفي آخره "يقرأ في هذه الست قل هو الله احد الى آخر السورة" كذا في "كنز العمال" (ج١ ص٣٠٣)

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْتَجِیْرُكَ مِنْ جَمِیْعِ كُلِّ شَیْءٍ خَلَقْتَ وَاَحْتَرِسُ بِكَ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ہر اس مخلوق سے جو تو نے بنائی اور تیری حفاظت مانگتا ہوں ان سب سے

مِنْهُنَّ وَاُقَدِّمُ بَیْنَ یَدَیَّ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ قُلْ

اور اپنے آگے رکھتا ہوں اس سورت کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم آپ کہہ دیجئے

هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا

کہ وہ یعنی اللہ ایک ہے، اللہ بے نیاز ہے اس کے اولاد نہیں اور نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اس کے برابر کا ہے

اَحَدٌ ۝ مِنْ اَمَامِیْ وَمِنْ خَلْفِیْ وَعَنْ یَّمِیْنِیْ وَعَنْ شِمَالِیْ وَمِنْ

اپنے سامنے اور پیچھے اپنے دائیں اور بائیں

فَوْقِیْ وَمِنْ تَحْتِیْ ۔

اپنے اوپر اور اپنے نیچے ۔

خَلَقْتَ رَبَّنَا فَسَوَّیْتَ وَقَدَّرْتَ رَبَّنَا فَقَضَیْتَ وَعَلٰی عَرْشِكَ ٢٩

اے ہمارے رب تو نے بنایا پھر اس کو درست کیا اے ہمارے رب تو نے تقدیر بنائی پھر اس کے مطابق حکم فرمایا اور اپنی شان

اسْتَوَیْتَ وَاَمَتَّ فَاَحْیَیْتَ وَاَطْعَمْتَ فَاَشْبَعْتَ وَاَسْقَیْتَ

کے مناسب عرش پر تجلی فرمائی تو نے موت دی پھر تو نے ہی زندہ کیا اور تو نے کھانا کھلایا تو پیٹ بھر دیا اور پانی پلایا تو سیراب کر دیا

فَاَرْوَیْتَ وَحَمَلْتَ فِیْ بَرِّكَ وَبَحْرِكَ عَلٰی فُلْكِكَ وَعَلٰی

اور اپنی خشکی اور تری میں اپنی کشتی پر سوار کیا اور اپنے

دَوَآبِّكَ وَعَلٰی اَنْعَامِكَ فَاجْعَلْ لِّیْ عِنْدَكَ وَلِیْجَةً وَّاجْعَلْ

چوپایوں پر اور اپنے دوسرے جانوروں پر تو اب مجھے اپنے دربار میں بھیدی بنا لے اور اپنے دربار میں

لِّیْ عِنْدَكَ زُلْفٰی وَحُسْنَ مَاٰبٍ وَّاجْعَلْنِیْ مِمَّنْ یَّخَافُ

مجھ کو قرب عطا فرما اور میرا عمدہ ٹھکانہ بنا دے اور مجھ کو ان بندوں میں سے بنا لے جو تیرے سامنے کھڑے ہونے سے

مَقَامَكَ وَوَعِیْدَكَ وَیَرْجُوْ لِقَآءَكَ وَاجْعَلْنِیْ مِمَّنْ یَّتُوْبُ

اور تیرے عذاب سے ڈرتے ہیں اور تیری ملاقات کے امیدوار ہوں اور مجھ کو ان بندوں میں سے بنا لے جو تیرے سامنے

ﮟ ذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من جمع الجوامع وعزاہ الی مسند الفردوس للدیلمی عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ ولفظہ خلقت ربنا فسویت وقدرت ربنا فقضیت وعلی عرشک استویت وامت واحییت واطعمت وسقیت وارویت وحملت فی برک وبحرک علی فلکک وعلی دوابک وعلی انعامک فاجعل لی عندک ولیجۃ واجعل لی عندک زلفی وحسن مآب واجعلنی ممن یخاف مقامک ووعیدک ویرجو لقاءک واجعلنی اتوب الیک توبۃ نصوحا واسالک عملا متقبلا وعملا نجیحا وسعیا مشکورا وتجارۃ لن تبور۔ کذا فی کنز العمال (ج ۱ ص ۲۰۳) وکذا فی منتخب الکنز (ج ۲ ص ۱۱۳)

إِلَيْكَ تَوْبَةً نَّصُوحًا وَّأَسْأَلُكَ عَمَلًا مُّتَقَبَّلًا وَّعِلْمًا نَّجِيحًا

توبہ کریں خالص توبہ اور میں تجھ سے طلب کرتا ہوں مقبول عمل اور درست علم

وَّسَعْيًا مَّشْكُورًا وَّتِجَارَةً لَّنْ تَبُوْرَ۔

اور وہ جدوجہد جس کی قدر ہو اور ایسی تجارت جو گھاٹے میں نہ رہے۔

۵۰ اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أُشْهِدُكَ بِمَا شَهِدْتَّ بِهٖ عَلٰى نَفْسِكَ وَشَهِدَتْ

اے اللہ میں تجھ کو شاہد بناتا ہوں جس کی تو نے شہادت دی اپنے نفس پر اور جس کی شہادت دی

بِهٖ مَلٰٓئِكَتُكَ وَأَنْبِيَآؤُكَ وَأُولُوا الْعِلْمِ وَمَنْ لَّمْ يَشْهَدْ بِمَا

تیرے سب فرشتوں اور تیرے نبیوں اور اہل علم نے (یعنی توحید پر) اور جس نے اس بات کی

شَهِدْتَّ بِهٖ فَاكْتُبْ شَهَادَتِيْ مَكَانَ شَهَادَتِهٖ أَنْتَ السَّلَامُ وَ

شہادت نہ دی جس کی تو نے دی ہے تو تو اس کی شہادت کے بدلہ میں بھی میری شہادت لکھ لے، تیرا نام

مِنْكَ السَّلَامُ تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ۔

"السلام" ہے اور سلامتی تیری ہی طرف سے آتی ہے تو بڑی برکت والا ہے اے ذوالجلال والاکرام۔

۵۱ اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْأَلُكَ فِكَاكَ رَقَبَتِيْ مِنَ النَّارِ۔

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں اپنی گردن کا دوزخ کے عذاب سے چھوٹ جانا۔

۵۲ اَللّٰهُمَّ أَعِنِّيْ عَلٰى غَمَرَاتِ الْمَوْتِ وَسَكَرَاتِ الْمَوْتِ وَ

اے اللہ میری امداد کرنا موت کی شدتوں اور موت کی سختیوں میں اور

آخِرُ دُعَائِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی آخری دعا یہ تھی

۵۳ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَأَلْحِقْنِيْ بِالرَّفِيْقِ الْأَعْلٰى۔

اے اللہ مجھے معاف فرما اور مجھ پر رحم فرما اور مجھ کو سب سے بلند رفیق سے ملا دے۔

۵۰ ذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "کتاب الدعاء" لابن ترکان و"مسند الفردوس" للدیلمی عن انس رضی اللہ تعالی عنہ قال کان النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم یقول اذا فرغ من صلوتہ اللھم انی اشھد بما شھدت بہ علی نفسک الحدیث۔ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۹۵) وفیہ "اشھد" بدل "اشھدک"

۵۲ ذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی الترمذی وابن ماجہ و"مستدرک" الحاکم عن عائشۃ رضی اللہ تعالی عنہا (ج ۱ ص ۹۲)

۵۳ ذکرہ السیوطی فی "الجامع الصغیر" وعزاہ الی الصحیحین والترمذی (ج ۱ ص ۹۲)

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۵۴

تیرا رب پاک ہے ان تمام عیبوں سے جو یہ (کافر) اس پر لگاتے ہیں وہ عزت کا مالک ہے اور سلام ہو سب رسولوں پر

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اور سب تعریف ہے اس خدا کے لئے جو پالنے والا ہے سب جہانوں کا۔

سلہ قال السیوطی فی "الدر المنثور" اخرج الطبرانی عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما قال کنا نعرف انصراف رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من الصلوٰۃ بقولہ "سبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين" واخرج سعید بن منصور وابن ابی شیبۃ وعبد بن حمید وابو یعلی وابن مردویہ عن ابی سعید الخدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انہ کان اذا اراد ان یسلم من صلوتہ قال "سبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين" واخرج الخطیب عنہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال کان رسول اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یقول بعد ان یسلم "سبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين" واخرج الطبرانی عن زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال من قال دبر کل صلوٰۃ "سبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين" ثلاث مرات فقد اکتال بالمکیال الاوفی من الاجر واخرج ابن ابی حاتم عن الشعبی قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من سرہ ان یکتال بالمکیال الاوفی من الاجر یوم القیامۃ فلیقل آخر مجلسہ حین یرید ان یقوم "سبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين" واخرج البغوی فی "تفسیرہ" من وجہ آخر متصل عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ موقوفاً۔ واخرج حمید بن زنجویہ فی "ترغیبہ" من طریق الاصبغ بن نباتۃ عن علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال من سرہ ان یکتال بالمکیال الاوفی فلیقرأ ہذہ الآیۃ ثلاث مرات "سبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين" (ج ۵۔ ص ۲۹۵)

# خَاتِمَةٌ فِیْ اَلْفَاظِ الصَّلٰوةِ عَلٰی خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاَفْضَلُہَا مَا وَرَدَ عَقِیْبَ التَّشَہُّدِ۔

یہ خاتمہ خاتم النبیین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف کے الفاظ کے متعلق ہے ان سب میں افضل درود شریف کے وہ الفاظ ہیں جو تشہد کے بعد نماز میں پڑھی جاتی ہے۔

اَللّٰہُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا ۱

اے اللہ تو اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آلِ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسی خاص رحمت

صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاہِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاہِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

تو نے نازل فرمائی حضرت ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) اور آلِ ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر بے شبہ تو ہی ہر تعریف کا مستحق اور بڑی شان والا ہے۔

ــه ذكره الامام العلامة الحافظ شمس الدين محمد بن عبد الرحمن السخاوی رحمه الله تعالی فی "القول البديع فی الصلوٰة علی الحبيب الشفيع" فقال وعن علی بن ابی طالب رضی الله تعالی عنه قال عدّ رسول الله صلی الله تعالی عليه وسلم فی يدی وقال عدّ جبريل عليه السلام فی يدی، وقال جبريل هكذا انزلت بهن من عند رب العزة جل وعلا "اللهم صل علی محمد" الحديث. قال السخاوی اخرجه الحاكم فی "علوم الحديث" له مسلسلاً بالعد، ومن طريقه عياض فی "الشفاء" واخرجه ابو القاسم التيمی وابن بشكوال وغيرهما مسلسلاً ايضاً، ورجال سنده فيهم من اتهم بالكذب والوضع، فالحديث بسبب ذلك تالف (ص۲۹) وذكره السيوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاه الی "شعب الايمان" للبيهقی ونقل عن البيهقی تضعيفه، والی الديلمی عن عمر رضی الله تعالی عنه. كذا فی "كنز العمال" (ج ۱- ص۱۲۴ و ۱۲۵) و"منتخب الكنز" (ج۱- ص ۳۵۱) والصحيح "عن علی" دون عمر رضی الله تعالی عنهما واورده فی قسم الافعال ايضاً عن علی رضی الله تعالی عنه وعزاه الی "شعب الايمان" للبيهقی عن الحاكم ونقل عنه انه قال هكذا ابلغناه الحديث وهو اسناد ضعيف، قال واخرجه التيمی وابن المفضل وابن مسدی جميعاً فی مسلسلاتهم والقاضی عياض فی "الشفاء" والديلمی وقال العراقی فی "شرح الترمذی" اسناده ضعيف جداً، وفيه عمرو بن خالد الكوفی كذاب وضاع، ويحيی بن مساور كذبه الازدی ايضاً، وحرب بن الحسن الطحان اورده الازدی فی "الضعفاء" وقال ليس حديثه بذاك انتهی وقال الحافظ ابن حجر فی "اماليه" اعتقادی ان هذا الحديث موضوع وفی سنده ثلاثة من الضعفاء علی الولاء احدهم نسب الی وضع الحديث والآخر اتهم بالكذب والثالث متروك انتهی قال السيوطی والاخيران توبعا فقد اخرجه البيهقی فی "شعب الايمان" عن نصر بن مزاحم المنقری عن ابراهيم بن الزبرقان عن عمرو بن خالد، وابراهيم بن الزبرقان قال فی "المغنی" وثقه ابن معين وقال ابو حاتم لا يحتج به فهو يصلح للمتابعة. ووجدت له طريقاً آخر عن انس رضی الله تعالی عنه يأتی فی مسنده كذا فی "كنز العمال" (ج۱- ص۲۱۴) قلت وطريق انس رضی الله تعالی عنه عزاه السيوطی الی ابن عساكر. كذا فی "كنز العمال" (ج۱- ص ۲۱۵)

٢ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ

اے اللہ برکت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسی برکت تو نے نازل فرمائی حضرت ابراہیم

عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَفِيْ بَعْضِ

(علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر اور آل ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر بے شک تو ہی ہر تعریف کا مستحق ہے اور تو بڑی شان والا ہے۔ اور بعض

الرِّوَايَاتِ اَللّٰهُمَّ وَتَرَحَّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا

روایات میں یوں ہے، اے اللہ رحمت فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسی رحمت تو نے فرمائی

مُحَمَّدٍ كَمَا تَرَحَّمْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

حضرت ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر اور آل ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر بیشک تو ہی ہر تعریف کا مستحق ہے اور بڑی شان والا ہے۔

٣ اَللّٰهُمَّ وَتَحَنَّنْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا

اے اللہ شفقت فرما سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جیسی شفقت فرمائی تو نے ابراہیم

تَحَنَّنْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

(علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر اور آل ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر تو ہی قابل ستائش ہے اور بڑی شان والا ہے۔

٤ اَللّٰهُمَّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا سَلَّمْتَ

اے اللہ سلام نازل فرما سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور اولاد سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جیسا سلام تو نے نازل فرمایا

عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

تھا حضرت ابراہیم (علیہ السلام) پر اور آل ابراہیم علیہ السلام پر اور بیشک تو تعریف اور بزرگی والا ہے۔

٥ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ

اے اللہ اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو امّی نبی ہیں اور آپ کی بی بیوں پر جو مومنوں کی

ؔ ذكره السخاوي في "القول البديع" وعزاه الى ابي داؤد في "سننه" وعبد بن حميد في "مسنده" وابو نعيم عن الطبراني كلهم من طريق نعيم المجمر عن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من سره ان يكتال بالمكيال الاوفى اذا صلى علينا اهل البيت فليقل "اللهم صل على محمد النبي وازواجه امهات المومنين وذريته واهل بيته كما صليت على ابراهيم انك حميد مجيد" وليس فيه لفظ "الامي" (ص ٣٢) وذكره السيوطي في قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاه الى ابي داؤد عن ابي هريرة رضي الله تعالى عنه كذا في "منتخب كنز العمال" (ج ١ ص ٣٥٠) ووقع في "الكنز" رمز النسائي بدل ابي داؤد وهو غلط (ج ١ ص ١٢٤) و عزاه السخاوي الى عبد الرزاق في "جامعه" من طريق ابن طاوس عن ابي بكر بن محمد بن عمرو بن حزم عن رجل من الصحابة رضوان الله عليهم انه كان يقول "اللهم صل على محمد وعلى اهل بيته وعلى ازواجه وذريته كما صليت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم انك حميد مجيد وبارك على محمد وعلى اهل بيته وعلى ازواجه ※

الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَ

مائیں ہیں یا اور آپ کی اولاد پر اور آپ کے گھر والوں پر جیسی خاص رحمت تونے ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر اور آل ابراہیم

عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰٓى

(علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر نازل فرمائی اور برکت نازل فرما سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو امی نبی ہیں اور آل سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم)

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى

پر اور آپ کی بی بیوں پر اور اہل بیت پر اور آپ کی اولاد پر جیسی برکت نازل فرمائی تونے ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر

اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ فِي الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۔

اور آل ابراہیم (علیہ الصلوٰۃ والسلام) پر تمام جہانوں میں بے شبہ تو ہی خوبی والا اور بڑی شان والا ہے ۔

۶ اَللّٰهُمَّ اَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۔

الٰہی قیامت کے دن ان کو اپنے دربار میں نزدیکی کا مقام عطا فرمانا ۔

۷ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَبَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتَكَ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

خداوندا اپنی خاص رحمتیں اور برکتیں اور مہربانی ان کے حصہ میں لگادے جو سب رسولوں کے سردار

※ وذريته كما باركت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم انك حميد مجيد (ص ٣٢) وليس في هاتين الروايتين "في العالمين" وقال النووي في "باب الصلوة على النبي صلى الله عليه وسلم بعد التشهد" من "الاذكار" "والافضل ان يقول: اللهم صل على محمد عبدك ورسولك النبي الامي وعلى آل محمد وازواجه وذريته كما صليت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم انك حميد مجيد وبارك على محمد النبي الامي وعلى آل محمد وازواجه وذريته كما باركت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم في العالمين انك حميد مجيد" روينا هذه الكيفية في "صحيح البخاري ومسلم" عن كعب بن عجرة رضي الله تعالى عنه عن رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم الا بعضها فانه صحيح من رواية غير كعب رضي الله تعالى عنه (ص ٣٢)

[1] ذكره السخاوي في "القول البديع" وعزاه الى البزار وابن ابي عاصم واحمد بن حنبل واسماعيل القاضي والطبراني في معجميه "الاوسط والكبير" وابن بشكوال في "القربة" وابن ابي الدنيا وبعض اسانيدهم حسن قال المنذري عن رويفع بن ثابت الانصاري رضي الله تعالى عنه قال قال رسول الله صلى الله تعالى عليه وسلم من قال "اللهم صل على محمد وانزله المقعد المقرب عندك يوم القيامة" وجبت له شفاعتي (ص ٣٢) وذكره السيوطي في قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاه الى احمد والطبراني والبغوي عن رويفع بن ثابت رضي الله تعالى عنه وفي رواية عنه رضي الله تعالى عنه من صلى على محمد وقال "اللهم انزله المقعد المقرب" الحديث۔ وعزاه الى احمد وابن قانع كذا في "كنز العمال" (ج ١ - ص ١٢٥)

[2] ذكره السخاوي في "القول البديع" وعزاه الى احمد بن منيع في "مسنده" وسبطه، والبغوي في "فوائده" عنه ومن طريقه النميري بسند ضعيف عن عبد الله بن عمر رضي الله تعالى عنهما ان رجلا قال له كيف الصلوة على النبي صلى الله تعالى عليه وسلم فقال "اللهم اجعل صلواتك" الحديث۔ قال السخاوي ※

وَاِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ) عَبْدِكَ وَ

اور سب متقیوں کے پیشوا اور سب نبیوں کے آخر میں آنے والے ہیں یعنی سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) جو تیرے بندے اور

رَسُوْلِكَ اِمَامِ الْخَیْرِ وَقَائِدِ الْخَیْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ۔

تیرے رسول ہیں نیکی کے امام اور نیکی کے پیشوا اور رحمت والے رسول ہیں۔

۸ اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا یَّغْبِطُهٗ بِهِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ۔

خداوندا اٹھانا ان کو اس مقام محمود میں جس پر رشک کریں گے ان پر سب پہلے اور پچھلے۔

۹ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَبَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتَكَ عَلٰی سَیِّدِنَا

خداوندا تو اپنی خاص رحمتیں اور برکتیں اور اپنی مہربانی لگا دے حصے میں سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ) كَمَا جَعَلْتَهَا عَلٰٓی

اور حصے میں آل سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے جیسا کہ لگائیں تو نے حضرت ابراہیم (علیہ السلام)

اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

اور ان کی اولاد کے حصے میں بیشک تو ہی خوبی والا اور بڑی شان والا ہے۔

* وھو عند اسمٰعیل القاضی عن ابن عمر او ابن عمرو بالشک فاللہ اعلم (ص۳۱ و۳۲) قال ورواہ ابن ابی عاصم عن ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ بلفظ قلنا یا رسول اللہ قد عرفنا السلام علیک فکیف نصلی علیک قال قولوا "اللھم اجعل صلواتک. الحدیث. وفیہ المسعودی وھو ثقۃ ولکنہ اختلط (ص۲۸ و۲۹) وذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی الدیلمی عن ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ، قال الحافظ ابن حجر المعروف انہ موقوف علیہ کذا رواہ ابن ماجہ کذا فی "کنز العمال" (ج۱ ص۱۲۵) وذکرہ فی قسم الافعال ایضا وعزاہ الی "جامع" عبد الرزاق عن ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ موقوفا. کذا فی "کنز العمال" (ج۱ ص۲۱۶) وقال السخاوی فی "القول البدیع" قلت وقد قال ابو موسی المدینی فی "الترغیب" لھذا الحدیث مختلف فی اسنادہ انتھی والمعروف انہ موقوف کذلک اخرجہ ابن ماجہ فی "سننہ" والطبرانی فی "تھذیبہ" وعبد فی "مسندہ" والبیھقی فی "الدعوات" و"الشعب" والمعمری فی "الیوم واللیلۃ" والدار قطنی فی "الافراد" وتمام فی "فوائدہ" وابن بشکوال فی "القربۃ" (ص۳۷)

؎ ذکرہ السخاوی فی "القول البدیع" وعزاہ الی ابی العباس السراج واحمد بن منیع واحمد بن حنبل وعبد بن حمید فی مسانیدھم والمعمری واسماعیل القاضی کلھم بسند ضعیف عن بریدۃ بن الحصیب الاسلمی رضی اللہ تعالٰی عنہ قال قلنا یا رسول اللہ قد علمنا کیف نسلم علیک فکیف نصلی علیک قال قولوا "اللھم اجعل صلواتک ورحمتک وبرکاتک علی محمد. الحدیث. قال السخاوی وکذا رویناہ ثنا من حدیث الخراسانی (ص۳۱) وذکرہ السیوطی فی قسم الاقوال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "مسند" احمد عن بریدۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ وضعف. کذا فی "کنز العمال" (ج۱ ص۱۲۵)

۱۰ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ) وَّاَبْلِغْهُ الْوَسِيْلَةَ وَ

خداوندا اپنی خاص رحمت بھیج سیدنا محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور پہنچا ان کو مقام وسیلہ اور

الدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ مِنَ الْجَنَّةِ۔

جنت کے بلند مرتبہ میں۔

۱۱ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِي الْمُصْطَفَيْنَ مَحَبَّتَهٗ وَفِي الْمُقَرَّبِيْنَ مَوَدَّتَهٗ وَ

خداوندا تو کردے ان کی محبت اپنے چنے ہوئے بندوں میں اور ان کی دوستی اپنے مقربوں میں اور

فِي الْاَعْلَيْنَ ذِكْرَهٗ وَالسَّلَامُ عَلَيْهِ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔

ان کا ذکر اونچے مرتبہ والوں میں ان پر اللہ تعالیٰ کی سلامتی اور رحمت اور برکتیں ہوں۔

۱۲ اَللّٰهُمَّ دَاحِيَ الْمَدْحُوَّاتِ وَبَارِئَ الْمَسْمُوْكَاتِ وَجَبَّارَ الْقُلُوْبِ

الٰہی بچھانے والی بچھی ہوئی زمینوں کے اور پیدا کرنے والے بلند آسمانوں کے اور جبر و رنانے والے دلوں کے

عَلٰى فِطْرَتِهَا شَقِيِّهَا وَسَعِيْدِهَا اجْعَلْ شَرَائِفَ صَلَوَاتِكَ وَنَوَامِيَ

اس کی فطرت پر ان کے بدبخت کو اور نیک بخت کو نازل فرما اپنی بزرگ ترین خاص رحمتیں اور بڑھنے والی

بَرَكَاتِكَ وَرَأْفَةَ تَحَنُّنِكَ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ)

برکتیں اور اپنی بڑی مہربانی کو سیدنا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

ـــــــــــــــ

[1] ذکرہ السخاوی فی "القول البدیع" وعزاہ الی ابن ابی عاصم عن ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ مرفوعا فی حدیث طویل وفیہ اللہم صل علی محمد وابلغہ الوسیلۃ۔ الحدیث۔ قال السخاوی وفیہ المسعودی وھو ثقۃ ولکنہ اختلط (ص ۲۸ و ۲۹)

[2] ذکرہ السخاوی فی "القول البدیع" وعزاہ الی الطبرانی وابن ابی عاصم وسعید بن منصور والطبری فی مسند طلحۃ من تہذیب الآثار لہ وابی جعفر احمد بن سنان القطان فی "مسندہ" وعنہ یعقوب بن شیبۃ فی "اخبار علی" وابن فارس وابن بشکوال ھذا موقوفا بسند ضعیف عن سلامۃ الکندی قال کان علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالی عنہ یعلم الناس الصلوۃ علی النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فیقول "اللہم داحی المدحوات"۔ الحدیث۔ قال السخاوی وقد قال الھیثمی ان رجالہ رجال الصحیح لکن اعلہ بان روایۃ سلامۃ عن علی رضی اللہ تعالی عنہ مرسلۃ انتھی واخرجہ المخلص فی العاشر من المخلصیات" وقال لا یعرف سماع سلامۃ عن علی رضی اللہ تعالی عنہ۔ والحدیث مرسل وقال ابن کثیر ھذا مشھور من کلام علی رضی اللہ تعالی عنہ۔ وقد تکلم علیہ ابن قتیبۃ فی "مشکل الحدیث" وکذا ابو الحسن احمد بن فارس اللغوی فی "جزء" جمعہ فی فضل الصلوۃ علی النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم الا ان فی اسنادہ نظرا وقد قال الحافظ ابو الحجاج المزی سلامۃ الکندی ھذا لیس بمعروف ولم یدرک علیا۔ کذا قال والعلم عند اللہ تعالی (ص ۳۲ و ۳۳) وذکرہ السیوطی فی قسم الافعال من "جمع الجوامع" وعزاہ الی "المعجم الاوسط" للطبرانی وابی نعیم فی "عوالی سعید بن منصور" عن علی رضی اللہ تعالی عنہ کذا فی "کنز العمال" (ج ۱ ص ۲۱۴)

عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَالْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَالْمُعْلِنِ

جو تیرے بندے اور رسول ہیں اور ختم کرنے والے ہیں اس نبوت کے جو پہلے ہو چکی اور کھولنے والے ہیں اس سعادت کے جو بند کر دی گئی اور ظاہر کرنے

الْحَقِّ بِالْحَقِّ وَالدَّامِغِ لِجَيْشَاتِ الْاَبَاطِيْلِ كَمَا حُمِّلَ فَاضْطَلَعَ

والے ہیں دین اسلام کے راستی کے ساتھ اور توڑنے والے ہیں ان لشکروں کے جو ناحق پر ہیں (یعنی کفار کے) جیسا آپ بالتحقیق کئے گئے تھے ان کے

بِاَمْرِكَ لِطَاعَتِكَ مُسْتَوْفِزًا فِيْ مَرْضَاتِكَ بِغَيْرِ نُكُلٍ عَنْ قَدَمٍ

توڑنے کو پس مستعد ہو گئے تیرے حکم سے تیری فرمانبرداری کیلئے جلدی کرنے والے تھے تیری رضامندی میں بلا قید کے پیر میں اور

وَّلَا وَهْنٍ فِيْ عَزْمٍ وَّاعِيًا لِّوَحْيِكَ حَافِظًا لِّعَهْدِكَ مَاضِيًا عَلٰى

بلا سستی کے ارادہ میں (یعنی لشکر کفار کے توڑنے میں اٹھنے کیلئے آپ نے کوئی کوتاہی نہیں کی) نگاہ رکھنے والے تیری وحی کے حفاظت کرنیوالے

نَفَاذِ اَمْرِكَ حَتّٰى اَوْرٰى قَبَسًا لِّقَابِسٍ (اٰلَاۗءُ اللّٰهِ تَصِلُ بِاَهْلِهٖ

تیرے عہد کے اوقات گزارنے والے تیرے حکم کے جاری کرنے پر یہاں تک کہ روشن کر دیا شعلہ نور اسلام کا روشنی لینے والوں کیلئے (اللہ تعالیٰ

اَسْبَابَهٗ) بِهٖ هُدِيَتِ الْقُلُوْبُ بَعْدَ خَوْضَاتِ الْفِتَنِ وَالْاِثْمِ وَ

کی نعمتیں ملا دیتی ہیں اس کے اسباب کو ان سے جو اس شغلہ کے اہل لوگ ہیں (یعنی وہ فائدہ اٹھا لیتے ہیں) آپ ہی کے سبب ہدایت ملی دلوں کو اس کے

اَبْهَجَ مُوْضِحَاتِ الْاَعْلَامِ وَمُنِيْرَاتِ الْاِسْلَامِ وَنَائِرَاتِ

بعد کہ وہ فتنوں اور گناہوں میں ڈوب چکے تھے آپ نے رونق بخشی ظاہر کرنے والی نشانیوں کو اسلام کی چیزوں اور اس کے چمکدار

الْاَحْكَامِ فَهُوَ اَمِيْنُكَ الْمَاْمُوْنُ وَخَازِنُ عِلْمِكَ الْمَخْزُوْنِ وَ

حکموں کو پس آپ ہی تیرے بھروسہ کے قابل امانتدار ہیں اور آپ ہی تیرے پوشیدہ علم کے نگہبان ہیں آپ ہی قیامت کے دن

شَهِيْدُكَ يَوْمَ الدِّيْنِ وَبَعِيْثُكَ نِعْمَةً وَّرَسُوْلُكَ بِالْحَقِّ رَحْمَةً -

تیرے گواہ ہیں اور تیری بھیجی ہوئی نعمت ہیں مخلوق کی طرف اور تیرے رسول برحق ہیں مجسم رحمت بن کر۔

۱۳ اَللّٰهُمَّ افْسَحْ لَهٗ مُفْسَحًا فِيْ عَدْنِكَ وَاجْزِهٖ مُضَاعَفَاتِ الْخَيْرِ

خداوندا اور کشادہ کر دے ان کی جگہ اپنی ہمیشہ رہنے والی بہشت میں اور اپنے فضل سے ان کو نیکیوں کا دونا دونا بدلہ دے

مِنْ فَضْلِكَ مُهَنَّاٰتٍ لَّهٗ غَيْرَ مُكَدَّرَاتٍ مِّنْ فَوْزِ ثَوَابِكَ

جو آپ کو خوش آئند ہو اور اس میں ذرا تکدر نہ ہو یہ سب کچھ تیرے بے نہایت خاص ثواب اور تیرے بڑے

الْمَضْنُوْنِ وَجَزِيْلِ عَطَاۗئِكَ الْمَخْزُوْنِ۔

انعامات کی سبب جو تیرے یہاں جمع ہیں۔

۱۴ اَللّٰهُمَّ اَعْلِ عَلٰى بِنَاۗءِ الْبَانِيْنَ بِنَاۗءَهٗ وَاَكْرِمْ مَثْوَاهُ لَدَيْكَ

خداوندا تو بلند کرنا ان کی منزل سب لوگوں کی منزلوں پر اور اپنے دربار میں ان کا مقام بلند فرما

